مولود روکے گئے اور تین دن تک یہ مرحلہ رہا۔ آخر لوگوں نے سمجھایا کہ مولود کے روکنے سے شہر میں عام برہمی پھیلے گی، مجبوراً شرطوں اور قیدوں کے ساتھ مولود شریف کی منظوری دی گئی۔" (مقالات شبلی، ج ۶، ص ۱۳۱)

لیکن کیا آج بھی دارالعلوم ندوۃ العلماء کے احاطے میں محفل مولود شریف کے انعقاد کی اجازت مل سکتی ہے؟ کیا آج بھی ہمیشہ کا یہ معمول وہاں کے طلبہ میں زندہ اور باقی ہے؟ نہیں ہرگز نہیں، کیونکہ اب ندوہ پر اہل دیوبند کا غاصبانہ قبضہ ہو گیا ہے۔ غور فرمایئے! وہ آغاز کے بارے میں نہیں ہے۔

## شدت پسندی کا ایک اور مکروہ نمونہ

دیوبندی مذہب کے مشہور پیشوا مولوی رشید احمد گنگوہی اپنے مسلک میں کتنے شدت پسند تھے اس کی ایک مثال ندوہ کے سلسلے میں آپ پڑھ چکے۔ اب ان کی شدت پسندی، سخت مزاجی کا ایک اور مکروہ نمونہ ذیل میں ملاحظہ فرمایئے۔

بزرگانِ دین اور ان کے مزارات طیبات سے انہیں اتنی سخت نفرت تھی کہ وہ ان کے عرسوں سے بھی سخت نفرت کرتے تھے۔

سلسلہ عالیہ چشتیہ صابریہ کے مشہور بزرگ قطبِ عالم حضرت عبدالقدوس گنگوہی کا مزار مبارک اس گنگوہ میں ہے رشید احمد صاحب کا وطن مالوف ہے۔ ان کی طرف سے مولوی صاحب کے دل میں کتنی کدورت تھی اور وہ ان کے عرس شریف سے کس قدر نفرت کرتے تھے اس کا اندازہ آپ مولوی زکریا شیخ الحدیث سہارنپور کی اس تحریر سے لگایئے۔ موصوف اپنی کتاب تاریخ مشائخ چشت میں لکھتے ہیں:

"حضرت شاہ عبدالقدوس کا عرس جس کے بند کرنے پر آپ قادر نہ تھے۔ وہ اس درجہ آپ کو اذیت پہنچاتا تھا کہ آپ کو صبر کرنا دشوار تھا۔ اول اول آپ ان

دنوں گنگوہ چھوڑ دیتے اور رامپور تشریف لے جاتے، مگر آخر میں اس اذیت قلبی کے برداشت کرنے کی آپ کو تکلیف دی گئی تو یہ زمانہ بھی آپ کو اپنی خانقاہ میں رہ کر گذارنا پڑا۔

موسم عرس میں آپ کو اپنے منتسبین کا آنا بھی اس درجہ ناگوار ہوتا تھا کہ آپ اکثر ناراض ہو جاتے اور اس سے بات چیت کرنا بھی چھوڑ دیتے۔ ایک بار جناب مولوی محمد صالح صاحب جالندھری جو آپ کے خلفاء اور مجازین میں سے تھے، آپ کی زیارت کے شوق میں بیتاب ہو کر گھر سے نکل کھڑے ہوئے۔ اتفاق سے عرس کا زمانہ تھا، اگر چہ آنے والے خادم کو اس کا وہم بھی نہ گذرا، مگر حضرت امام ربانی نے بجز سلام کا جواب دینے کے ان سے یہ بھی نہ پوچھا کہ روٹی کھائی یا نہیں اور کب آئے اور کیوں آئے۔

مولوی محمد صالح صاحب کو دو دن اسی طرح گذر گئے حضرت کا رخ نہ پھرا ہوا دیکھنا ان کو اس درجہ شاق گذرتا تھا کہ اس کو انہی کے دل پوچھنا چاہیے۔ آخر اس حالت کی تاب نہ لاکر حاضر خدمت ہوئے اور رو رو کر عرض کیا! حضرت مجھ سے کیا قصور ہوا جس کی یہ سزا مل رہی ہے؟ معذرت کے طور پر عرض کیا کہ، حضرت! خدا شاہد ہے مجھے تو عرس وغیرہ کے ساتھ ابتدا ہی سے شوق نہیں، واللہ نہ میں اس وقت اس خیال سے گنگوہ آیا، اور نہ آج کل یہاں عرس ہونے کا مجھے علم تھا۔

حضرت امام ربانی نے فرمایا کہ اگر چہ تمہاری نیت عرس میں شرکت کی نہیں تھی مگر جس راستے میں دو آدمی عرس کرنے آنے والے آرہے تھے اس میں تیسرے تم تھے۔" (تاریخ مشائخ چشت، صفحہ ۲۹۴)

اب قارئین کرام ہی انصاف فرمائیں کہ اس سے بڑھ کر اپنے مسلک میں شدت پسندی اور کیا ہوسکتی ہے کہ ان کا مرید عرس شریف میں شرکت کی غرض سے گنگوہ نہیں گیا تھا، بلکہ اپنے پیر کی ملاقات کے لیے وہاں حاضر ہوا تھا، لیکن صرف

اتنی سی بات پر کہ وہ عرس کے زمانے میں گنگوہ کیوں آیا اسے ایسی ذلت آمیز سزا دی کہ جیسے اس سے کوئی بہت بڑا گناہ سرزد ہوگیا ہو۔

اب سوال یہ ہے کہ مولوی رشید احمد گنگوہی کو قطب عالم کے عرس سے اتنی ہی نفرت تھی تو وہ سلسلہ چشتیہ صابریہ میں مرید ہی کیوں ہوئے، جب کہ اس سلسلے کے سارے اکابر جن میں خواجہ خواجگان چشت خواجہ معین الدین چشتی سے لے کر قطب الاقطاب حضرت خواجہ قطب الدین بختیار، بابا فرید شکر گنج، محبوب الٰہی، حضرت نظام الدین، حضرت صابر پاک، حضرت چراغ دہلی، حضرت بندہ نواز گیسو دراز، حضرت ترک پانی پتی، حضرت شیخ عبدالحق ردولوی، حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی، حضرت شیخ جلال الدین تھانیسری، حضرت اخی سراج، حضرت علاء الحق پنڈوی اور حضرت سلطان اشرف جہانگیر سمنانی تک کون ایسا بزرگ ہے جس نے اپنے پیروں کا عرس شریف نہ کیا ہو۔

تعجب ہے کہ مولوی رشید احمد گنگوہی صرف اتنی سی بات پر، کہ عرس کے زمانے میں ان کا مرید کیوں آیا، اس سے منہ پھیر لیا، لیکن سلسلہ چشتیہ کے جو مشائخ کبائر ساری زندگی اپنے پیروں کا عرس کرتے رہے انہیں وہ اپنا پیر دستگیر مانتے ہیں۔ یہ سوال گنگوہی صاحب کے سر پر تلوار کی طرح لٹک رہا ہے کہ جو پیر گنگوہی صاحب کے مسلک کے مطابق خود محرمات و بدعات میں مبتلا ہو وہ کسی کا ہاتھ پکڑ کر خدا رسی کی منزل تک کیوں کر پہنچا سکتا ہے۔

## ہمارے خلاف علمائے دیوبند کا دوسرا الزام

جن لوگوں کے اعتقادی مفاسد پر امام اہلسنّت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی نے اپنے قلم کا نشتر چلایا تھا وہ زخموں کی تاب نہ لاکر زندگی بھر کراہتے رہے، انتقام ہر زخمی کا فطری تقاضا ہے اور فطرت ہی کا یہ بھی داعیہ ہے کہ جب آدمی دشمن پر قابو

نہیں پاتا تو دشنام طرازیوں پر اتر آتا ہے چناں چہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے ساتھ بھی کچھ ایسا ہی ہوا۔ علم و استدلال کے ذریعہ جو لوگ اپنے خلاف اہانت رسول کے الزام کا دفاع نہیں کرسکے انہیں اپنے جذبہ انتقام کی تسکین کی ہی صورت نظر آئی کہ جس طرح بھی ممکن ہو مولانا احمد رضا خاں فاضل بریلوی کی شخصیت کو مجروح کیا جائے۔

علمی جلالت اور کردار کے تقدس پر انگلی رکھنے کی کوئی جگہ نہ مل سکی تو یہ الزام تراشا گیا کہ انہوں نے سنتوں کی بجائے بدعتوں کو زندہ کیا ہے، حالاں کہ مجدد ہونے کی حیثیت سے احیائے سنت اور امتیاز میان حق و باطل ہی اعلیٰ حضرت کا اصل کارنامہ ہے جس کی بے شمار مثالیں ان کے فتاویٰ کی ضخیم مجلدات میں جگہ جگہ بکھری ہوئی ہیں۔

اس طرح کے الزام تراشنے والوں مین شیخ دیوبند مولوی حسین احمد صاحب صدر جمعیت علمائے ہند کا نام سرورق پر ہے، انہوں نے اپنی کتاب ''الشہاب الثاقب'' میں اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کو پانی پی پی کر تقریباً چھ سو گالیاں دی ہیں۔ انہی میں ایک گالی ''مجدد البدعات'' کی بھی ہے، جس سے ان کی کتاب کا ورق داغدار ہے۔

لیکن اس مقام پر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے کردار کی ارجمندی کو بار بار سلام کرنے کو جی چاہتا ہے کہ ان کے خلاف کذب بیانی اور الزام تراشی کا کاروبار کرنے والے اپنی ہزار دشمنی کے باوجود اب تک یہ الزام ان پر عائد نہ کرسکے کہ وہ بدعتوں کے موجد بھی ہیں۔

''مجدد'' اور ''موجد'' کے درمیان جو معنوی فرق ہے وہ اہل علم پر مخفی نہیں ہے۔ اب جو لوگ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کو ''مجدد البدعات'' کہتے ہیں انہیں یہ بتانا ہوگا کہ جن بدعات کو انہیں نے زندہ کیا ان کا موجد کون ہے؟ اور اپنی کارگذاریوں کی یہ

رپورٹ بھی پیش کرنی ہوگی کہ علمائے دیوبند نے ان موجدین کو کتنی گالیاں دی ہیں؟

اس وقت میرا موضوع یہ نہیں ہے ورنہ میرے پاس ان بدعات کی ایک لمبی فہرست ہے جن کی ایجاد کا سہرا خود علمائے دیو بند کے سر بندھتا ہے۔ وقت اگرچہ نہیں ہے لیکن مقام کی مناسبت سے علمائے دیو بند کی ایجاد کردہ بدعات کی طرف ایک ہلکا سا اشارہ کر کے گذر جانا چاہتا ہوں تاکہ الزام بغیر سند کے نہ رہے۔ ذیل میں ان بدعتوں کے چند نمونے ملاحظہ فرمائیں۔

۱۔ دفع بلا اور قضائے حاجات کے نام پر مدرسہ کی مالی منفعت کے لیے ختم بخاری شریف کی بدعت کا موجد کوئی اور نہیں بلکہ خود دیوبند کا دارالعلوم ہے۔

۲۔ نماز جنازہ کے لیے انتظامی مصلحت کی بنیاد پر نہیں بلکہ غلط اعتقاد کی بنیاد پر احاطہ دارالعلوم میں ایک جگہ مخصوص کرنے کی بدعت کا موجد کوئی اور نہیں بلکہ خود شیخ دیوبند کا دارالعلوم ہے۔

۳۔ مسلم میت کے کفن کے لیے ''کھدر'' کی شرط لگانے اور کھدر کے بغیر نماز جنازہ پڑھنے اور پڑھانے سے انکار کردینے کی بدعت کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود شیخ دیوبند مولوی حسین احمد ہیں۔

۴۔ وراثت انبیاء کی سند تقسیم کرنے کے لیے اہتمام و تداعی کے ساتھ صد سالہ اجلاس منعقد کرنے اور ایک نامحرم اور مشرک عورت کو اسٹیج پر بلا کر اسے کرسی پر بٹھانے اور اپنے مذہبی اکابر کو اس کے قدموں میں جگہ دینے کی بدعت سیہ کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود دیوبند کا دارالعلوم ہے۔

۵۔ دینی درس گاہ کے احاطے میں مشرکانہ الفاظ پر مشتمل قومی ترانہ کے لیے ''قیام تعظیمی'' کی بدعت سیہ کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود دیوبند کا دارالعلوم ہے۔

۶۔ کانگریسی امیدوار کو کامیاب بنانے کے لیے انتہائی جدوجہد کو مذہبی فریضہ سمجھنے کی بدعت کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود شیخ دارالعلوم دیوبند ہیں۔

۷۔ اپنے اکابر کی موت پر اہتمام و تدعی کے ساتھ جلسہ تعزیت منعقد کرنے اور ضلالات و اباطیل پر مشتمل منظوم مرثیہ پڑھنے اور پڑھانے کی بدعت کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود دارالعلوم دیوبند ہے۔

۸۔ باالتزام کسی متعین نماز کے بعد نمازیوں کو روک کر ان کے سامنے تبلیغی نصاب ☆ کی تلاوت کرنے کی بدعت کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود علمائے دیوبند ہیں۔

۹۔ کلمہ و نماز کی تبلیغ کے نام پر چلہ اور گشت کرنے اور کرانے کی بدعت کا موجد بھی کوئی اور نہیں بلکہ خود علمائے دیوبند ہیں۔

۱۰۔ دارالعلوم دیوبند میں صدر جمہوریہ کی آمد کے موقعہ پر قومی ترانے کا احترام میں کھڑے ہونے کا حکم صادر کرنے والے بھی اکابر دیوبند ہیں جو اس وقت اسٹیج پر موجود تھے۔ اب وہی بتائیں کہ یہ بدعت کی کونسی قسم ہے۔

یہ اور اس طرح کی بے شمار بدعات و منکرات ہیں جن کی ایجاد کا سہرا علمائے دیوبند کے سر ہے، لیکن اس کے باوجود وہ لوگ امام اہلسنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کو بدعتی کہتے نہیں تھکتے۔

علمائے دیوبند ہر نو ایجاد چیز پر بے دریغ بدعت ضلالت ہونے کا حکم صادر کردیتے ہیں اور اسے حرام قرار دے کر مسلمانوں میں اختلاف و انتشار کے نئے نئے فتنے برپا کردیتے ہیں۔

مثال کے طور پر محفل میلاد ہی کو لے لیجیے، اس کے بدعت ضلالت اور حرام ہونے کی ان کے پاس سب سے بڑی دلیل یہ ہے کہ وہ سات سو برس کی نو ایجاد بدعت ہے۔ موجودہ ہیئت کے ساتھ نہ عہد رسالت میں موجود تھی اور نہ عہد صحابہ و تابعین میں، لیکن جب ان سے دریافت کیا جاتا ہے کہ اگر آپ حضرات کے یہاں صرف نو ایجاد ہونے کی بنیاد پر محفل میلاد بدعت ضلالت ہے تو وہ جن اجزاء پر

مشتمل ہے ان میں سے کسی چیز کے بارے میں نشاندہی کیجیے کہ وہ کسی سنت کو مٹاتا ہے یا شریعت کے کسی قاعدہ کلیہ کے تحت ممنوعات کے زمرے میں آتا ہے تو سوائے خاموشی کے ان کے پاس کوئی جواب نہیں ہوتا۔

مثال کے طور پر محفل میلاد کے اجزاء یہ ہیں:

۱۔اعلان ۲۔فرش و تخت اور شامیانہ وغیرہ ۳۔ روشنی ۴۔ بخور و عطریات و گلاب ۵۔شیرنی ۶۔مجمع مسلمین ۷۔ ذاکرومیلادخواں ۸۔ذکر الٰہی و ذکر رسول ﷺ ان سارے اجزاء میں سے سوائے قیام و سلام کے کوئی جز ایسا نہیں ہے جس پر ان حضرات کا جلسہ سیرت یا جلسہ وعظ یا جلسہ تبلیغ یا جلسہ دستار بندی یا جلسہ تعظیم و جماعت پر مشتمل نہ ہو۔ اعلان عام بھی ہے فرش و تخت اور شامیانہ بھی ہے روشنی بھی ہے مجمع بھی ہے واعظ و مقررین بھی ہیں۔ اس لیے ان میں سے کسی جز کو بدعت ضلالت کہہ کر اسے حرام قرار دینے کے معنی یہ ہیں کہ وہ خود اپنے ہی جلسوں کے خلاف حرام ہونے کا فتویٰ دیں۔

اب رہ گیا معاملہ قیام و سلام کا تو یہ بھی ان کے یہاں وجہ حرمت نہیں ہے کیوں کہ بدون قیام بھی محفل میلاد ان کے یہاں حرام ہے، جیسا کہ فتاویٰ رشیدیہ میں ان کے مشہور پیشوا مولوی رشید احمد گنگوہی نے تحریر فرمایا ہے۔

اور اگر یہ کہا جائے کہ محفل میلاد کی وجہ حرمت غلط روایتوں کا پڑھنا بیان کرنا ہے تو میں عرض کروں گا کہ روایات صحیحہ بھی محفل میلاد ان کے یہاں حرام ہے۔ جیسا کہ اپنے فتاویٰ میں مولوی رشید احمد گنگوہی اس کی بھی تصریح کر چکے ہیں۔

میں نے متعدد مناظروں میں دیوبندی علماء سے سوال کیا کہ جب ہماری محفل میلاد اور آپ حضرات کے جلسہ وعظ کے اجزاء ایک ہی ہیں تو آپ کا جلسہ وعظ جائز اور ہماری محفل میلاد حرام کیوں ہے؟ صرف اس وجہ سے تو کوئی چیز حرام یا حلال نہیں ہوسکتی کہ آپ کے جلسہ کا نام جلسہ وعظ یا جلسہ سیرت ہے اور ہمارے جلسہ کا جلسہ

میلاد ہے۔

جب ان حضرات سے کوئی جواب نہ بن پڑا تو میں نے عرض کیا کہ! ایک ہی وجہ فرق میری سمجھ میں آتی ہے اور وہ یہ ہے کہ حضور سراپا نور ﷺ کی ولادت باسعادت کے موقعہ پر جب ساری کائنات میں خوشی کے ڈنکے بج رہے تھے تو شیطان لعین کے گھر میں ماتم برپا تھا وہ شدت غیظ میں اپنے سر پر خاک ڈال رہا تھا۔ اسے حضور پاک صاحب لولاک ﷺ کی ولادت باسعادت سے تکلیف پہنچی تھی۔ بہت ممکن ہے اس کی پیروی میں آپ حضرات کو ذکر ولادت سے تکلیف پہنچتی ہو۔ کیوں کہ واقعہ تو گذر چکا اب تو صرف اس کا ذکر ہی باقی رہ گیا ہے۔ آپ حضرات دیوبند میں اپنے دارالعلوم کا جشن صد سالہ مناتے ہیں تو شریعت آپ کا ہاتھ نہیں پکڑتی، اور ہمارے جشن عید میلاد النبی پر آپ کا دارالعلوم گرجنے اور برسنے لگتا ہے۔ سچ کہا ہے کہنے والوں نے کہ جب کسی کی ذات سے دل میں کسی طرح کی جلن ہو جاتی ہے تو اس کے ذکر سے بھی دل جلنے لگتا ہے۔

## ایک چبھتا ہوا سوال اور اس کا جواب

میری یہ تحریر پڑھنے کے بعد ہر خالی الذہن شخص کے دماغ کی سطح پر یہ سوال ضرور ابھرے گا کہ ہندوستان میں دیوبندی فرقے کے علاوہ اور بھی بہت سارے باطل فرقے ہیں، لیکن کیا وجہ ہے کہ کسی اور فرقے کے خلاف علمائے اہلسنّت اس طرح صف آرا نظر نہیں آتے جیسی صف بندی ان کے یہاں اہل دیوبند کے مقابلے میں نظر آتی ہے۔

اس سوال کا جواب دینے سے پہلے یہ بتادینا ضروری سمجھتا ہوں کہ بحمدہ تعالیٰ علمائے اہل سنت نے ہر باطل فرقے کے خلاف تحریر وتقریر اور بحث ومناظرہ کے

☆ اب اس کتاب کو فضائل اعمال کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔

ذریعہ ردوابطال کے فرائض جس گرم جوشی اور دیانتداری کے ساتھ انجام دیے ہیں وہ مہر نیروز کی طرح روشن ہیں۔ دین حق کے خلاف اٹھنے والے فتنے کی سرکوبی کے سلسلے میں ہم نے کبھی اہل زمانہ کے ساتھ کوئی سمجھوتہ نہیں کیا ہے۔ شیعوں قادیانیوں اور غیر مقلدین وغیرہ کے رد میں امام اہلسنّت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے بہت سارے رسائل لاکھوں کی تعداد میں شائع ہوئے اور ہورہے ہیں۔ ان کے بعد ان کے خلفاء تلامذہ اور متوسلین و متبعین نے تحریرات و خطبات کے ذریعہ جو خدمات انجام دی ہیں ان کے اثرات سے زمین کا کوئی خطہ بھی خالی نہیں ہے۔ ایسی بات ہرگز نہیں ہے کہ دوسرے فرقہائے باطلہ کے لیے کوئی نرم گوشہ ہمارے دلوں میں موجود ہے۔

## دیوبندی فرقے کے خلاف شدت پسندی کی وجوہات

اب رہ گئی یہ بات کہ دیوبندی فرقے کے خلاف علمائے اہلسنّت کا رویہ اتنا سخت کیوں ہے؟ تو اس کی متعدد وجوہات ہیں، جنہیں ٹھنڈے دل سے پڑھنے اور سمجھنے کی ضرورت ہے۔

## پہلی وجہ

تو یہ ہے کہ جن کفریات و ضلالات کی وجہ سے دیوبندی فرقے کے ساتھ ہمارا بنیادی اختلاف ہے ان کا تعلق عقائد سے ہے اور وہ عقائد تو ان کے دلوں میں ہیں یا ان کی کتابوں کے اوراق میں چھپے ہوئے ہیں اب جہاں تک عمل کا تعلق ہے تو وہ بھی اپنے آپ کو حنفی کہتے ہیں، ظاہر ہے بالکل ہماری ہی طرح وہ بھی نماز پڑھتے ہیں، بالکل ہماری ہی طرح وہ بھی اذان دیتے ہیں، بالکل ہماری ہی طرح وہ بھی تراویح پڑھتے ہیں، بالکل ہماری ہی طرح وہ بھی عیدین کی نماز پڑھتے ہیں۔

ظاہری سطح پر ان کے ظاہر میں کوئی ایسی واضح علامت موجود نہیں ہے جس کے ذریعہ سادہ لوح مسلمانوں کو ان کی شناخت ہو سکے، اس لیے ان کے متعلق عوام کا غلط فہمی میں مبتلا ہونا بالکل یقینی امر ہے، اسی بنیاد پر یہ ضرورت داعی ہوئی کہ عقیدے کی سطح سے عوام میں ان کا اتنا واضح تعارف کرایا جائے کہ انہیں پہچاننے میں کوئی دشواری نہ پیدا ہو۔

لیکن جہاں تک شیعوں کا تعلق ہے تو جہاں انہوں نے اذان یا نماز کی نیت باندھی تو فوراً پتہ چل گیا کہ یہ اور ہیں اور ہم اور ہیں۔ یہی حال غیر مقلدین کا بھی ہے۔ ان کی فرض نمازیں، ان کی وتر، ان کی تراویح اور ان کی عیدین نمازیں چیخ چیخ کر عوام کو تنبیہ کر دیتی ہیں کہ یہ دوسرے مذہب کے لوگ ہیں، اس لیے عوام کو ان سے خبردار کرنے کی اتنی سخت ضرورت نہیں ہے جتنی سخت ضرورت عوام کو دیوبندی فرقے سے بچانے کی ہے۔

## دیوبندی حضرات سنی عوام کو کس طرح بد عقیدہ بناتے ہیں؟

یہ گھس بیٹھیے ہیں جو ہماری صفوں میں گھس کر اور ہمارا بن کر ہمارے عوام کو مختلف ترکیبوں سے قریب کرتے ہیں، اور جب وہ سمجھ لیتے ہیں کہ ہمارا تیر نشانے پر بیٹھ گیا تو وہ مختلف طریقوں سے انہیں اپنی جماعت کے اکابر کا عقیدتمند بناتے ہیں، اور اس کے بعد انہیں اتنا بدل دیتے ہیں کہ وہ اہلسنّت کے ان سارے عقائد و روایات جنہیں وہ ایمان کی طرح عزیز رکھتے تھے اب شرک و بدعت سمجھنے لگتے ہیں، اور کچھ دنوں کے بعد ان کے دلوں پر بدبختیوں کی ایسی مہر لگ جاتی ہے کہ نہ وہ قرآن کی کوئی بات سنتے ہیں اور نہ حدیث کی۔ واضح رہے کہ یہ ساری باتیں میں مفروضے کے طور پر نہیں لکھ رہا ہوں بلکہ یہ ہمارے دن رات کے مشاہدات ہیں۔ ان حالات میں اہلسنّت کے سادہ لوح عوام کو انبیاء و اولیاء کی جناب میں بد عقیدہ

ہونے سے بچانے کے لیے ہمارے پاس سوا اس کے اور کیا راستہ ہے کہ ہم اپنے عوام کو دیوبندیوں کے عقائد اور ان کے مکروفریب کے ہتھکنڈوں سے پوری طرح باخبر رکھیں۔

## دوسری وجہ

دیوبندی مذہب کا مطالعہ کرنے کے بعد حقیقت پوری طرح آشکار ہوجاتی ہے کہ قرآن حکیم میں منافقین مدینہ کی جو خصلتیں بیان کی گئی ہیں، ان ساری خصلتوں کے یہ حقیقی وارث ہیں۔ مثال کے طور پر منافقین کے پاس دو زبانیں تھیں۔ ایک زبان تو وہ تھی جو صرف ان کے اپنے لوگوں میں کھلتی تھی اور دوسری زبان وہ تھی جسے حضور اکرم ﷺ کے جاں نثاروں کے سامنے کھولتے تھے۔ قرآن نے ان کی اس خصلت کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

وَاِذَا لَقُوا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ وَاِذَا خَلَوْا اِلٰی شَیٰطِیْنِہِمْ ۙ قَالُوْٓا اِنَّا مَعَکُمْ ۙ اِنَّمَا نَحْنُ مُسْتَہْزِءُوْنَ ﴿۱۴﴾ (سورۂ بقرہ: ۱۴)

''اور جب وہ نبی کے جانثاروں سے ملتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم بھی تمہاری ہی طرح جاں نثار ہیں اور جب تنہائی میں اپنے شیاطین کے ساتھ ہوتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم تو حقیقت میں تمہارے ساتھ ہیں ہم تو صحابہ کے ساتھ صرف مذاق کررہے تھے۔''

ٹھیک یہی حال دیوبندی فرقے کا بھی ہے۔ ان کے پاس بھی دو زبانیں ہیں۔ ایک زبان تو وہ ہے جو انبیاء اولیاء کے وفاداروں اور عقیدت مندوں کے سامنے کھلتی ہے اور دوسری زبان وہ ہے جس زبان میں وہ اپنے گروہ کے لوگوں سے باتیں کرتے ہیں۔

## عقیدہ و عمل کے تضاد کا ایک دلچسپ قصہ

اس کی زندہ مثال دیکھنی ہو تو آپ دہلی تشریف لائے، یہاں جمیل الیاسی نام کے ایک مشہور شخص ہیں جو اپنی پیدائشی سرشت و خمیر کے اعتبار سے کٹر دیوبندی و تبلیغی ہیں۔ ان کے نام کے ساتھ الیاسی کا پیوند ہی ان کے اندر کا سارا حال بتادیتا ہے۔ ایک طرف دہلی میں وہ دیوبندیت و تبلیغیت کے اتنے سرگرم مبلغ ہیں کہ شاید ہی دہلی میں کوئی مسجد بچی ہو جسے دہلی وقف بورڈ اور وقف کونسل ممبر ہونے کی حیثیت سے انہوں نے تبلیغی جماعت کے چھاؤنی میں تبدیل نہ کردیا ہو۔

لیکن اب ان کی تصویر کا دوسرا رخ ملاحظہ فرمایئے اور سر پیٹیے کہ دہلی کے بائیس خواجگان کی شاید ہی کوئی ایسی درگاہ جہاں عرس کے موقعہ پر وہ پیش پیش نہ رہتے ہوں۔ شری راجیو گاندھی جب پہلی بار وزیر اعظم ہوئے تو ان کی چادر لے کر یہی حضرت، اجمیر شریف گئے اور ان کی طرف سے خواجہ کے مزار شریف پر چڑھایا۔

اور اس سے بھی زیادہ دلچسپ قصہ یہ ہے کہ جس زمانے میں شریمتی اندرا گاندھی وزارت اعظمی کی کرسی سے اتار دی گئی تھیں اور اپنی ناکامی کے کرب میں زندگی گذار رہی تھیں تو خوش آئند مستقبل کی نشاندہی کرنے والے جوتشیوں کی طرح یہ حضرت بھی ایک دن وہاں پہنچ گئے اور اندرا گاندھی سے کہا کہ دنیا میں صرف ایک ہی ذات ہے جو آپ کا گیا ہوا تخت و تاج واپس دلاسکتی ہے، اور وہ ہے غوث اعظم کی ذات جن کا مزار مبارک بغداد شریف میں ہے۔

اندرا گاندھی کو اور کیا چاہیے تھا، فوراً بغداد شریف کے سفر کا انتظام کرادیا، اور یہ بغداد شریف کے لیے روانہ ہوگئے۔ وہاں مزار شریف پر پندرہ دن تک چلہ کش رہے، اور واپس آکر اندرا گاندھی کو خوشخبری دی کہ وہاں مجھے مزار شریف سے بشارت ہوئی ہے کہ نو مہینے کے بعد آپ کے دن پلٹ آئیں گے۔

انصاف کیجیے، اپنے عقیدے کے ساتھ اتنی زبردست جنگ سوائے دیوبندی فرزندوں کے اور کون لڑسکتا ہے۔ دیوبندی زبان کے محاورے میں قبروں کی پرستش بھی کرتے رہے اور مشرک بنانے والوں کو اپنا امام بھی مانتے رہے۔ اب آپ ہی فیصلہ کیجیے کہ ایسے لوگوں سے بچنا کتنا مشکل ہے جن کے کئی چہرے ہیں۔ دیوبند اور سہارنپور میں کچھ ہے اور بغداد و اجمیر چلے گئے تو کچھ اور بن گئے۔

## دیوبندی مذہب کا ایک اور جنازہ

جن حضرات نے تقویۃ ایمان اور بہشتی زیور کا مطالعہ کیا ہے وہ اس حقیقت سے اچھی طرح واقف ہیں کہ علمائے دیوبند کے نزدیک قبروں سے مدد مانگنا شرک جلی ہے۔ لیکن اپنے گھر کے بزرگوں کی قبروں کے بارے میں وہ کیا عقیدہ رکھتے ہیں، اسے سہارنپور کے شیخ الحدیث مولوی ذکریا صاحب کی کتاب ''تاریخ مشائخ چشت'' میں ملاحظہ فرمائیے۔

اپنی اس کتاب میں وہ حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی کے پیر و مرشد میاں جی نور محمد جھنجھانوی کے سفر آخرت کا ذکر کرتے ہوئے حاجی صاحب کا یہ بیان نقل کرتے ہیں کہ اپنے مرض الموت میں ان کے پیر و مرشد نے ارشاد فرمایا کہ! ''میرا ارادہ تھا کہ تم سے مجاہدہ و مشقت لونگا لیکن مشیت باری سے کوئی چارہ نہیں، پیام سفر آخرت آگیا ہے۔ جب حضرت نے یہ کلمات فرمائے تو میں پالکی کی پٹی پکڑ کر رونے لگا۔ حضرت نے تسلی دی اور فرمایا کہ فقیر مرتا نہیں بلکہ ایک مکان سے دوسرے مکان میں انتقال کرتا ہے۔ فقیر کی قبر سے وہی فائدہ ہوگا جو ظاہری زندگی میں ہوتا تھا۔'' (تاریخ مشائخ چشت، ص ۲۰۴)

میاں جی نور محمد کی قبر سے متعلق ایک عبارت ان کی سوانح حیات سے بھی ملاحظہ فرمائیے جو ادارہ تالیفات اشرفیہ تھانہ، بھون سے شائع ہوئی ہے اور جس پر

قاری طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیو بند کی تقریظ ہے۔ مصنف کتاب لکھتے ہیں کہ!

"حضرت میانجیو رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد بھی آپ کی روح پر فتوح سے وہی فیضان و عرفان کا چشمہ جاری اور آپ کے ارشاد کے مطابق آپ کے مزار مقدس سے بھی وہی فیوض و برکات حاصل ہوتے ہیں جو آپ کی ذات قدسی صفات سے ہوتے تھے۔" (سوانح حیات میانجیو، ص ۷۸)

اب اس دعوے کے ثبوت میں کہ، ان کے انتقال کے بعد ان کی قبر سے بھی وہی فائدہ ہوتا ہے جو ان کی ظاہری زندگی میں ہوتا تھا، ان کی سوانح حیات کے مصنف نے یہ واقعہ نقل کیا ہے کہ! ایک بار حاجی امداد اللہ صاحب نے فرمایا کہ میرے حضرت کا ایک جولاہا مرید تھا، بعد انتقال حضرت کے مزار پر حاضر ہوا، اور فاتحہ کے بعد اس نے عرض کی کہ حضرت میں بہت پریشان اور تنگی معاش میں مبتلا ہوں میری کچھ دستگیری فرمایئے۔ حکم ہوا کہ تم کو ہمارے مزار سے دو آنے روز ملا کریں گے۔

"ایک مرتبہ میں زیارت کرنے گیا وہ شخص بھی حاضر تھا اس نے کل کیفیت بیان کر کے کہا کہ مجھے ہر روز وظیفہ مقررہ قبر کی پائینتی سے ملا کرتا ہے۔"

(سوانح میانجیو، ص۷۹)

انصاف کیجیے دیوبندی فرقے کی مشہور کتابوں تقویۃ الایمان، بہشتی زیور اور فتاویٰ رشیدیہ میں نہایت صراحت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے کہ کسی قبر پر حاضر ہو کر مدد مانگنا اور مصیبتوں میں ان سے دستگیری کی درخواست کرنا صریح شرک ہے، لیکن آپ دیکھ رہے ہیں کہ اس واقعہ میں شرک کا وہ سارا فتویٰ، ایمان کے لباس میں تبدیل ہوگیا۔

اب آپ ہی فیصلہ کیجیے کہ جس فرقے کے چہرے پر نفاق کے اتنے دبیز پردے ہوں کہ اپنے ہی مذہب کے عقیدے چھپالیں، اس کی پہچان کتنی مشکل ہے۔

دیوبندی فرقے کے اسی دورنگی مذہب کے مفاسد سے بچانے کے لیے علمائے اہلسنّت کو ضرورت پیش آئی کہ عوام کو ان کے حقیقی چہرے کے خدوخال سے بار بار واقف کرائیں تاکہ وہ ان کے فریب میں مبتلا ہونے سے محفوظ رہیں۔

## بدعت کی بحث

دیوبندی فرقے کے یہاں بدعت کا لفظ بھی بہت کثیر الاستعمال ہے۔ بات بات پر اہلسنّت کو بدعتی کہنا ان کی عام بول چال ہے، یہاں تک کہ انہوں نے اہلسنّت کا نام ہی بدعتی رکھ دیا ہے جیسا کہ اپنی اسی کتاب تاریخ مشائخ چشت میں مولوی زکریا نے حاجی امداد اللہ صاحب کا یہ بیان نقل کیا ہے کہ:

''میں کسی کو بیعت کرنے اس لیے انکار نہیں کرتا کہ وہ شخص کسی بدعتی کے پنجے میں نہ گرفتار ہوجائے، پھر اللہ تعالیٰ مجھ سے مواخذہ فرمادیں کہ وہ تمہارے پاس گیا تھا تو تم نے کیوں رد کردیا جس کی وجہ سے وہ ایسی جگہ پھنسا۔''

(تاریخ مشائخ چشت، ص۲۶۶)

اس عبارت کا مطلب سوا اس کے اور کیا نکلتا ہے کہ حاجی صاحب چوں کہ دیوبندیوں کے پیرومرشد ہیں اس لیے تنہا وہی سنت کے طریقے پر ہیں باقی دوسرے مشائخ طریقت تو سرتاسر بدعتی ہیں۔

اب اسی مقام پر تصویر کا دوسرا رخ بھی آپ کے سامنے پیش کرنے کی ضرورت محسوس کرتا ہوں۔ اسی کتاب میں مولوی زکریا نے لکھا ہے کہ حاجی صاحب نے اپنے پیرومرشد میاں جی نور محمد جھنجھانوی کے مزار پر پتھر کا کتبہ نصب کیا ہے جس پر یہ اشعار کندہ ہیں۔

شہر جھنجھانہ ہے اک جائے ہدی
مسکن و ماویٰ ہے، جس جا آپ کا

مولیٰ پاک آپ کا ہے اور مزار
اس جگہ تو جان لے اے ہوشیار
اس جگہ ہے مرقد پاک جناب
سر جھکاتے ہیں سب شیخ و شاب
جس کو ہو شوق دیدار خدا
ان کے مرقد کی زیارت کو وہ جا
دیکھتے ہیں اس کے مجھ کو ہے یقیں
اس کو ہو دیدار رب العالمیں

غور فرمایئے! مرقد پاک کی زیارت کرنے کے لیے جانا و مرقد پاک کے دیدار سے رب العالمین کا دیدار کرنا، کیا ساری باتیں دیوبندی مذہب میں جائز ہیں؟ مولوی زکریا سے لے کر دیوبندی فرقے کے سارے اصاغر واکابر کو میں چیلنج کرتا ہوں کہ تقویت الایمان، بہشتی زیور اور فتاویٰ رشیدیہ میں بیان کردہ عقائد کی روشنی میں وہ ثابت کریں کہ یہ اشعار دیوبندی مذہب کے مطابق ہیں، لیکن بات پھر وہیں پلٹ کر آتی ہے کہ یہ عمل چوں کہ اپنے گھر کے بزرگ کا ہے اس لیے آنکھ بند کر کے اسے جائز ماننا ہی پڑے گا۔

اپنے بزرگوں کی خاطر اصولوں کا خون کرنا دیوبندی فرقے کا یہی وہ دورنگی مذہب ہے جس کا پردہ چاک کرنے کے لیے علمائے اہلسنّت کو کتابیں بھی لکھنا پڑیں، مناظرہ بھی کرنا پڑا اور اسی کلمہ حق کو اپنی زندگی کا مشن بھی بتانا پڑا۔

❀❀❀

حضور سیدِ عالم، محبوبِ رب العالمین ﷺ کے بارے میں

کیا ایمان رکھنا چاہیے،

قرآن و حدیث کی روشنی میں

# تمہیدِ ایمان

اعلیٰ حضرت امامِ اہلِ سنّت

مولانا شاہ احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتَمِ النَّبِيّٖنَ وَاٰلِهٖ وَاَصْحٰبِهٖ اَجْمَعِيْنَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ بِالتَّبْجِيْلِ وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ.

## مسلمان بھائیوں سے عاجزانہ دست بستہ[1] عرض

پیارے بھائیو! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

اللہ تعالیٰ آپ سب حضرات کو اور آپ کے صدقے میں اس ناچیز، کثیر السیآت[2] کو دینِ حق پر قائم رکھے اور اپنے حبیب محمد کی سچی مَحبّت، عظمت دے اور اسی پر ہم سب کا خاتمہ کرے۔ (اٰمین یا ارحم الراحمین)

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۝۸ لِّتُؤْمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُعَزِّرُوْهُ وَتُوَقِّرُوْهُ ؕ وَتُسَبِّحُوْهُ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ۝۹

ترجمہ: اے نبی بے شک ہم نے تمھیں بھیجا گواہ اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا، تاکہ اے لوگو! تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور رسول کی تعظیم وتوقیر کرو اور صبح وشام اللہ کی پاکی بولو۔ (پارہ ۲۶، الفتح، آیت ۸ تا ۹)۔

مسلمانو! دیکھو دین اسلام بھیجنے، قرآن مجید اتارنے، کا مقصود[۳] ہی تمھارا مولیٰ تبارک وتعالیٰ تین باتیں بتاتا ہے:

اوّل یہ کہ اللہ و رسول ﷻ و ﷺ پر ایمان لائیں۔[۴]

دوئم یہ کہ رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی تعظیم کریں۔[۵]

سوئم یہ کہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی عبادت میں رہیں۔

مُسلمانو! اِن تینوں جلیل باتوں کی جمیل ترتیب دیکھو، سب میں پہلے ایمان کو ذکر فرمایا[۶] اور سب میں پیچھے[۷] اپنی عبادت کو اور بیچ میں اپنے پیارے حبیب کی تعظیم کو، اس لیے کہ بغیر ایمان، تعظیم کارآمد نہیں۔ بہتیرے نصاریٰ[۸] ہیں کہ نبی کی تعظیم وتکریم اور حضور پر سے دفعِ اعتراضاتِ کافرانِ لئیم میں تصنیفیں کر چکے، لیکچر دے چکے[۹] مگر جبکہ ایمان نہ لائے کچھ مفید نہیں[۱۰] کہ ظاہری تعظیم ہوئی، دل میں حضورِ اقدس کی سچی عظمت ہوتی تو ضرور ایمان لاتے۔ پھر جب تک نبی کریم ﷺ کی سچی تعظیم نہ ہو، عمر بھر عبادتِ الٰہی میں گزرے، سب بے کار و مردود ہے۔[۱۱] بہتیرے جوگی[۱۲] اور راہب[۱۳] ترکِ دنیا کر کے، اپنے طور پر ذکر عبادت الٰہی میں عمر کاٹ دیتے ہیں بلکہ ان میں بہت وہ ہیں، کہ لاالٰہ اِلّا اللہ کا ذکر سیکھتے اور ضربیں لگاتے ہیں مگر از آنجا کہ[۱۴] محمد ﷺ کی تعظیم نہیں، کیا فائدہ؟ اصلاً قابلِ قُبولِ بارگاہِ الٰہی نہیں،[۱۵] اللہ ﷻ ایسوں ہی کو فرماتا ہے:

وَقَدِمْنَآ اِلٰى مَا عَمِلُوْا مِنْ عَمَلٍ فَجَعَلْنٰهُ هَبَآءً مَّنْثُوْرًا ﴿۲۳﴾

ترجمہ: اور جو کچھ انھوں نے کام کیے تھے ہم نے قصد فرما کر انھیں باریک باریک غبار، کے بکھرے ہوئے ذرے کردیا کہ روزن[۱۶] کی دھوپ میں نظر آتے ہیں۔ (پارہ ۱۹، الفرقان ۲۳)

ایسوں ہی کو فرماتا ہے:

تَصْلٰى نَارًا حَامِيَةً ﴿۴﴾ تُسْقٰى مِنْ عَيْنٍ اٰنِيَةٍ ﴿۵﴾

ترجمہ: عمل کریں، مشقتیں بھریں[۱۷] اور بدلہ کیا ہوگا؟ یہ کہ بھڑکتی آگ میں پیٹھیں گے۔ (پارہ ۳۰، الغاشیہ ۳ تا ۴)

والعیاذ باللہ تعالیٰ،[۱۸] مسلمانو! کہو محمد رسول اللہ ﷺ کی تعظیم، مدارِ ایمان[۱۹] و مدارِ نجات و مدارِ قبولِ اعمال ہوئی یا نہیں؟ کہو ہوئی اور ضرور ہوئی!

تمھارا رب ﷻ فرماتا ہے:

قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِیْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ ﰳاقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَاۤ اَحَبَّ اِلَیْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِیْ سَبِیْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى یَاْتِیَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖؕ وَاللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ۠﴿۲۴﴾

ترجمہ: اے نبی تم فرمادو، کہ اے لوگو! اگر تمھارے باپ، تمھارے بیٹے، تمھارے بھائی، تمھاری بیبیاں، تمھارا کنبہ اور تمھاری کمائی کے مال اور وہ سوداگری جس کے نقصان کا تمھیں اندیشہ ہے اور تمھاری پسند کے مکان، ان میں کوئی چیز بھی اگر تم کو اللہ ﷻ اور اللہ کے رسول ﷺ اور اس کی راہ میں کوشش کرنے سے زیادہ محبوب ہے، تو انتظار رکھو یہاں تک کہ اللہ اپنا عذاب اتارے اور اللہ بے حکموں کو راہ نہیں دیتا۔[۲۰]

(توبہ: ۲۴، پارہ ۱۰)

اس آیت سے معلوم ہوا کہ جسے دنیا جہان میں کوئی معزز، کوئی عزیز کوئی مال، کوئی چیز، اللہ و رسول ﷻ و ﷺ سے زیادہ محبوب ہو، وہ بارگاہِ الٰہی سے مردود ہے،[۲۱] اللہ ﷻ اسے اپنی طرف راہ نہ دے گا۔[۲۲] اسے عذابِ الٰہی کے انتظار میں رہنا چاہیے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

تمھارے پیارے نبی ﷺ فرماتے ہیں:

لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَّالِدِہٖ وَوَلَدِہٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ.

ترجمہ: ''تم میں کوئی مسلمان نہ ہوگا جب تک میں اُسے اُس کے ماں باپ، اولاد اور سب آدمیوں سے زیادہ پیارا نہ ہوجاؤں۔''

یہ حدیث بخاری وصحیح مسلم میں انس بن مالک انصاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔[۲۳] اس نے تو یہ بات صاف فرمادی کہ جو حُضُورِاقدس ﷺ سے زیادہ کسی کو عزیز رکھے، ہرگز مسلمان نہیں۔ مسلمانو کہو! محمد، رسول ﷺ کو تمام جہانوں سے زیادہ مَحبوب رکھنا مدارِایمان و مدارِنجات ہوا یا نہیں؟ کہو ہوا اور ضرور ہوا۔ یہاں تک تو سارے کَلِمَہ گو[۲۴] خوشی خوشی قبول کرلیں گے کہ ہاں ہمارے دل میں محمد، رسول اللہ ﷺ کی عظیم عظمت ہے۔ ہاں ہاں ماں باپ اولاد سارے جہان سے زیادہ ہمیں حُضُور ﷺ کی مَحبت ہے۔

بھائیو! خدا ایسا ہی کرے، مگر ذرا کان لگا کر اپنے رب کا اِرشاد سُنو:۔

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

الٓمّٓ ۚ﴿۱﴾ اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ یُّتْرَکُوْۤا اَنْ یَّقُوْلُوْۤا اٰمَنَّا وَھُمْ لَا یُفْتَنُوْنَ ﴿۲﴾

ترجمہ: کیا لوگ اس گھمنڈ[۲۵] میں ہیں، کہ اتنا کہہ لینے پر چھوڑ دیئے جائیں گے کہ ہم ایمان لائے اور ان کی آزمائش نہ ہوگی۔ (پارہ ۲۰، العنکبوت ۱، ۲)

یہ آیت مسلمانوں کو ہوشیار کررہی ہے کہ دیکھو کَلِمَہ گوئی اور زَبانی اِدِّعائے مُسلمانی[۲۶] پر تمھارا چھٹکارا نہ ہوگا۔ ہاں ہاں سُنتے ہو! آزمائے جاؤ گے، آزمائش میں

پورے نکلے تو مسلمان ٹھہرو گے۔ ہر شئے کی آزمائش میں یہی دیکھا جاتا ہے کہ جو باتیں اس کے حقیقی و واقعی ہونے کو درکار ہیں، وہ اس میں ہیں یا نہیں؟[۲۷] ابھی قرآن و حدیث ارشاد فرما چکے کہ ایمان کے حقیقی و واقعی ہونے کو دو باتیں ضرور ہیں[۲۸] (۱) محمد ﷺ کی تعظیم اور (۲) محمد رسول اللہ ﷺ کی مَحَبَّت کو تمام جہان پر تقدِیم، تو اس کی آزمائش کا یہ صَرِیح طریقہ ہے[۲۹] کہ تم کو جن لوگوں سے کیسی ہی تعظیم، کتنی ہی عقیدت، کتنی ہی دوستی، کیسی ہی مَحَبَّت کا عَلاقہ ہو۔[۳۰] جیسے تمھارے باپ، تمھارے استاد، تمھارے پیر، تمھاری اولاد، تمھارے بھائی، تمھارے اَحْبَابْ، تمھارے اَصْحَابْ، تمھارے مولوی، تمھارے حافظ، تمھارے مُفتی، تمھارے واعظ وغیرہ وغیرہ کسے باشد،[۳۱] جب وہ رسولِ اللہ ﷺ کی شان میں گستاخی کریں اَصلاً تمھارے قلب میں اُن کی عظمت اُن کی مَحَبَّت کا نام ونشان نہ رہے فوراً اُن سے الگ ہوجاؤ، اُن کو دودھ سے مکھی کی طرح نکال کر پھینک دو، اُن کی صُورت، اُن کے نام سے نفرت کھاؤ پھر نہ تم اپنے رشتے، عَلاقے، دوستی، اُلفت کا پاس کرو نہ اُس کی مَوْلَوِیَّت، مَشْیَخَیْت، بزرگی، فضیلت، کو خطرے میں لاؤ۔[۳۲] آخر یہ جو کچھ تھا، محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی غلامی کی بناء پر تھا جب یہ شخص اُن ہی کی شان میں گستاخ ہوا پھر ہمیں اس سے کیا عَلاقہ رہا؟ اس کے جبے عمامے پر کیا جائیں، کیا بُہتیرے یہودی جُبے، نہیں پہنتے؟ کیا عِمامے نہیں باندھتے؟ اُس کے نام وعلم و ظاہری فَضل کو لے کر کیا کریں؟ کیا بہتیرے پادری، بکثرت فلسفی بڑے بڑے علوم وفنون نہیں جانتے[۳۳] اوراگر یہ نہیں بلکہ محمد رسول اللہ ﷺ کے مُقابِل تم نے اس کی بات بنانی چاہی اس نے حُضُور ﷺ سے گستاخی کی اورتم نے اس سے دوستی نِباہی یا اسے ہر بُرے سے بدتر برانہ جانا یااسے بُرا کہنے پر بُرامانایا اسی قدر کہ تم نے اس اَمْر میں بے پروائی مَنائی یا تمھارے دل میں اس کی طرف سے سخت نفرت نہ آئی، تو للہِ اب تم ہی انصاف کرلو کہ تم ایمان کے امتحان، قرآن وحدیث نے جس پر حُصولِ ایمان کا مدار رکھا تھا

اُس سے کتنے دور نکل گئے۔[۳۴] مسلمانو! کیا جس کے دل میں محمد رسول اللہ ﷺ کی تعظیم ہوگی وہ ان کے بدگو کی وُقعت کر سکے گا اگر چہ اس کا پیر یا استاد یا پدر ہی کیوں نہ ہو، کیا جسے محمد رسول اللہ ﷺ تمام جہان سے زیادہ پیارے ہوں وہ ان کے گستاخ سے فوراً سخت شدید نفرت نہ کریگا اگر چہ اس کا دوست یا بِرادر یا پِسر ہی کیوں نہ ہو، [۳۵] للہ اپنے حال پر رحم کرو اپنے رب کی بات سنو، دیکھو وہ کیوں کر تمھیں اپنی رَحمت کی طرف بُلاتا ہے، دیکھو:۔

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

لَا تَجِدُ قَوْمًا يُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ يُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَوْ كَانُوْٓا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِيْرَتَهُمْ ؕ اُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْاِيْمَانَ وَاَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ؕ وَيُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ؕ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ ؕ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۲۲﴾

ترجمہ: تو نہ پائے گا انھیں جو ایمان لاتے ہیں اللہ اور قیامت پر کہ ان کے دل میں اُن کی محبّت آنے پائے جنھوں نے خدا عزوجل اور رسول ﷺ سے مخالفت کی، چاہے وہ ان کے باپ یا بیٹے یا بھائی یا عزیز ہی کیوں نہ ہوں۔ یہ ہیں وہ لوگ جن کے دلوں میں اللہ نے ایمان نقش کر دیا اور اپنی طرف کی روح سے ان کی مدد فرمائی اور انھیں باغوں میں لے جائے گا، جن کے نیچے نہریں بہہ رہی ہیں ہمیشہ رہیں گے ان میں اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی، یہی لوگ اللہ والے ہیں۔ اللہ والے ہی مراد کو پہنچے۔ (پارہ ۲۸، المجادلۃ ۲۲)

اس آیت کریمہ میں صاف فرمادیا کہ جو اللہ ﷻ یا رسول اللہ ﷺ کی جناب میں گستاخی کرے، مسلمان اس سے دوستی نہ کرے گا، جس کا صریح یہ مفاد ہوا کہ جو اس سے دوستی کرے وہ مسلمان نہ ہوگا۔[۳۶] پھر اس حکم کا قطعاً عام ہونا بِالتَّصرِیح ارشاد فرمایا[۳۷] کہ باپ، بیٹے، بھائی، عزیز سب کو گنایا، یعنی کوئی کیسا ہی تمھارے زعم[۳۸] میں مُعَظَّم[۳۹] یا کیسا ہی تمھیں بِالطَّبع محبوب ہو،[۴۰] ایمان ہے تو گستاخی کے بعد اس سے مَحَبّت نہیں رکھ سکتے، اس کی وُقعت نہیں مان سکتے ورنہ مسلمان نہ رہوگے۔ مولیٰ ﷻ کا اتنا فرمانا ہی مُسلمان کے لیے بَس تھا[۴۱] مگر دیکھو وہ تمھیں اپنی رَحمت کی طرف بُلاتا، اپنی عظیم نعمتوں کا لالچ دِلاتا ہے کہ اگر اللہ ورسول ﷻ و ﷺ کی عظمت کے آگے تم نے کسی کا پاس نہ کیا[۴۲] کسی سے عَلاقہ نہ رکھا تو تمھیں کیا کیا فائدے حاصل ہوں گے:

(۱) اللہ تعالیٰ تمھارے دلوں میں ایمان نَقش کردے گا جس میں اِن شاء اللہ تعالیٰ حُسنِ خاتمہ کی بشارتِ جَلِیلہ ہے[۴۳] کہ اللہ ﷻ کا لکھا نہیں مِٹتا۔

(۲) اللہ تعالیٰ روح القدس[۴۴] سے تمھاری مدد فرمائے گا۔

(۳) تمھیں ہمیشگی کی جنتوں میں لے جائے گا جن کے نیچے نہریں رَواں ہیں۔

(۴) تم خدا کے گروہ کہلاؤ گے، خدا والے ہوجاؤ گے۔

(۵) مُنہ مانگی مُرادیں پاؤ گے بلکہ اُمید و خیال و گمان سے کروڑوں دَرَجے اَفزُوں۔[۴۵]

(۶) سب سے زیادہ یہ کہ اللہ تم سے راضی ہوگا۔

(۷) یہ کہ فرماتا ہے، ''میں تم سے راضی تم مجھ سے راضی۔'' بندے کے لیے اس سے زائد اور کیا نعمت ہوتی کہ اس کا رب اس سے راضی ہو مگر اِنتہائے بندہ نوازی۔[۴۶] یہ کہ فرمایا اللہ ان سے راضی وہ اللہ سے راضی۔

مُسلمانو! خدا لگتی کہنا[۴۷]! اگر آدمی کروڑ جانیں رکھتا ہو اور سب کی سب ان

عظیم دولتوں پر نثار کردے تو واللہ[۴۸] کہ مفت پائیں، پھر زید وعمرو سے علاقۂ تعظیم و محبت، یک لخت قطع کر دینا کتنی بڑی بات ہے؟[۴۹] جس پر اللہ تعالیٰ اِن بے بہا[۵۰] نعمتوں کا وعدہ فرمارہا ہے اور اُس کا وعدہ یقیناً سچا ہے۔ قرآنِ کریم کی عادتِ کریمہ ہے کہ جو حکم فرماتا ہے جیسا کہ اس کے ماننے والوں کو اپنی نعمتوں کی بشارت دیتا ہے، نہ ماننے والوں پر اپنے عذابوں کا تازیانہ[۵۱] بھی رکھتا ہے کہ جو پست ہمت نعمتوں کی لالچ میں نہ آئیں، سزاؤں کے ڈر سے، راہ پائیں۔[۵۲] وہ عذاب بھی سن لیجیے:

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْۤا اٰبَآءَكُمْ وَ اِخْوَانَكُمْ اَوْلِیَآءَ اِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَى الْاِیْمَانِؕ وَ مَنْ یَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاُولٰٓىٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ۝۲۳

ترجمہ:۔ اے ایمان والو! اپنے باپ، اپنے بھائیوں کو دوست نہ بناؤ اگر وہ ایمان پر کفر پسند کریں اور تم میں جو کوئی ان سے رفاقت پسند کرے وہی لوگ ستمگار ہیں۔[۵۳]

(پارہ ۱۰، التوبہ ۲۳)

اور فرماتا ہے کہ:

یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوْا عَدُوِّیْ وَ عَدُوَّكُمْ اَوْلِیَآءَ۔ ﴿۱﴾

ترجمہ: اے ایمان والو! میرے اور اپنے دشمنوں کو دوست نہ بناؤ۔

اور فرماتا ہے:

تُسِرُّوْنَ اِلَیْهِمْ بِالْمَوَدَّةِ ﳓ وَ اَنَا اَعْلَمُ بِمَاۤ اَخْفَیْتُمْ وَ مَاۤ اَعْلَنْتُمْؕ وَ مَنْ یَّفْعَلْهُ مِنْكُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِیْلِ۝۱ ﴿۲﴾

ترجمہ: تم چھپ کر ان سے دوستی کرتے ہو اور میں خوب جانتا ہوں جو تم چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہو اور تم میں جو ایسا کریگا

بے شک وہ ضرور سیدھی راہ سے بہکا۔

مزید فرماتا ہے:

لَنْ تَنْفَعَكُمْ اَرْحَامُكُمْ وَلَآ اَوْلَادُكُمْ ۚ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۚ
يَفْصِلُ بَيْنَكُمْ ۗ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿۳﴾

ترجمہ: تمھارے رشتے اورتمھارے بچے تمھیں کچھ نفع نہ دیں گے۔ قیامت کے دن۔تم میں اورتمھارے پیاروں میں جدائی ڈال دیگا کہ تم میں ایک، دوسرے کے کچھ کام نہ آسکے گا اور اللہ تمھارے اعمال دیکھ رہا ہے۔ (پارہ ۲۸،سورہ الممتحنہ ۱اور ۳)

اورفرماتا ہے:

وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ ۗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ
الظّٰلِمِيْنَ ﴿۵۱﴾

ترجمہ :۔تم میں جو اُن سے دوستی کریگا توبیشک وہ اُنھیں میں سے ہے۔ بے شک اللہ ہدایت نہیں کرتا ظالموں کو۔

(پارہ:۶، المآئدۃ ۵۱)

پہلی دو آیتوں میں تو ان سے دوستی کرنے والوں کو ظالم و گمراہ ہی فرمایا تھا، اس آیت کریمہ نے بالکل تَصْفِیَہ فرمادیا[۵۴] کہ جواُن سے دوستی رکھے وہ بھی اُن میں سے ہے، اُن ہی کی طرح کافِر ہے، اُن کے ساتھ ایک رسی میں باندھا جائے گا اور وہ کوڑا بھی یادرکھیے کہ ”ان سے میل رکھتے ہو اور میں تمھارے چھپے اور ظاہر سب کو جانتا ہوں۔“[۵۵] اب وہ رسی بھی سن لیجیے جس میں رسول اللہ ﷺ کی شانِ اقدس میں گستاخی کرنے والے باندھے جائیں گے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۶۱﴾

ترجمہ: اور جو رسول اللہ کو ایذاء(۱) دیتے ہیں ان کے لیے دردناک عذاب ہے۔ (پارہ ۱۰، التوبۃ ۶۱)

اور فرماتا ہے:

اِنَّ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَاَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝

ترجمہ: بے شک جو اللہ و رسول ﷻ و ﷺ کو اِیذاء دیتے ہیں ان پر اللہ ﷻ کی لعنت ہے دنیا و آخرت میں، اور اللہ ﷻ نے ان کے لیے ذِلّت کا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

(پارہ ۲۲، الاحزاب ۵۷)

اللہ ﷻ اِیذاء سے پاک ہے اُسے کون اِیذاء دے سکتا ہے۔ مگر حَبیب ﷺ کی شان میں گستاخی کو اپنی اِیذاء فرمایا۔ اِن آیتوں سے اس شخص پر جو رسول اللہ ﷻ و ﷺ کے بدگویوں (۲) سے مَحبّت کا برتاؤ کرے،[۵۶] سات کوڑے ثابت ہوئے:

۱۔ وہ ظالم ہے۔ ۲۔ گمراہ ہے۔ ۳۔ کافِر ہے۔ ۴۔ اس کے لیے دردناک عذاب ہے۔ ۵۔ وہ آخرت میں ذلیل و خوار ہوگا۔ ۶۔ اس نے اللہ واحد قہّار کو ایذاء دی۔ ۷۔ اس پر دونوں جہان میں خدا ﷻ کی لعنت ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

اے مسلمان! اے مسلمان! اے اُمّتی سَیِّدُ الاِنْسِ وَالجَان ﷺ[۵۷] خدارا، ذرا اِنصاف کر،[۵۸] وہ سات بہتر ہیں جو ان لوگوں سے یک لخت ترکِ عَلاقہ[۵۹] کر دینے پر ملتے ہیں کہ (۱) دل میں ایمان جم جائے (۲) اللہ مددگار ہو (۳) جنت مقام ہو (۴) اللہ والوں میں شمار ہو (۵) مرادیں ملیں (۶) خدا تجھ سے راضی ہو (۷) تو خدا سے راضی ہو۔ یا یہ سات بھلے ہیں؟ جو ان لوگوں سے تعلق لگا رہنے پر پڑیں گے[۶۰] کہ (۱) ظالم (۲) گمراہ (۳) کافر (۴) جہنمی ہو (۵) آخرت میں خوار ہو (۶) خدا

کو ایذاء دے (۷) خدا دونوں جہان میں لعنت کرے۔ ہَیْہَات، ہَیْہَات۔ کون کہہ سکتا ہے[٦١] کہ یہ سات اچھے ہیں، کون کہہ سکتا ہیں کہ وہ سات چھوڑنے کے ہیں،[٦٢] مگر جانِ بِرادر! خالی یہ کہہ دینا تو کام نہیں دیتا، وہاں تو امتحان کی ٹھہری ہے،[٦٣] ابھی آیت سُن چکے الٓمّٓ ﴿١﴾ اَحَسِبَ النَّاسُ کیا اس بھلاوے میں ہو[٦٤] کہ بس زبان سے کہہ کر چھوٹ جاؤ گے امتحان نہ ہوگا؟

ہاں یہی امتحان کا وقت ہے!

دیکھو یہ اللہ واحد قہار عَزَّوَجَلَّ کی طرف سے تمھاری جانچ ہے۔ دیکھو! وہ فرما رہا ہے کہ تمھارے رشتے، عَلاقے قِیامت میں کام نہ آئیں گے، مجھ سے توڑ کر کس سے جوڑتے ہو۔ دیکھو! وہ فرمارہا ہے کہ میں غافل نہیں، میں بے خبر نہیں، تمھارے اعمال دیکھ رہا ہوں، تمھارے اقوال سُن رہا ہوں تمھارے دلوں کی حالت سے خبردار ہوں، دیکھو! بے پروائی نہ کرو، پرائے پیچھے، اپنی عاقِبت نہ بگاڑو،[٦٥] اللہ و رسول عَزَّوَجَلَّ و صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کے مُقابِل ضد سے کام نہ لو، دیکھو وہ تمھیں اپنے سخت عذاب سے ڈراتا ہے۔ اس کے عذاب سے کہیں پناہ نہیں، دیکھو! وہ تمھیں اپنی رَحمت کی طرف بلاتا ہے، بے اس کی رَحمت کے کہیں بَناہ نہیں۔[٦٦] دیکھو اور گناہ، تو نِرے گناہ ہوتے ہیں جن پر عذاب کا اِستحقاق ہو، مگر ایمان نہیں جاتا،[٦٧] عذاب ہو کر خواہ رب کی رَحمت، حبیب صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی شَفاعت سے، بے عذاب ہی چُھٹکارا ہو جائے گا[٦٨] یا ہو سکتا ہے۔ مگر یہ محمد رسول اللہ صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کی تعظیم کا مقام ہے اُنکی عظمت، اُن کی مَحبت، مَدارِ ایمان ہے، قرآنِ مجید کی آیتیں سُن چکے کہ جو اس مُعاملہ میں کمی کرے اس پر دونوں جہان میں خدا کی لعنت ہے۔[٦٩] دیکھو جب ایمان گیا، پھر اصلاً، ابدال آباد تک کبھی، کسی طرح ہرگز، اصلاً، عذابِ شدید سے رہائی نہ ہوگی۔[٧٠] گستاخی کرنے والے، جن کا تم یہاں کچھ پاس لحاظ کرو، وہاں اپنی بھگت رہے ہوں گے[٧١] تمھیں بچانے نہ آئیں گے اور آئیں تو کیا کر سکتے ہیں؟ پھر ایسوں کا لحاظ کر کے، اپنی جان کو ہمیشہ ہمیشہ غَضَبِ

جبّار ﷻ و عذابِ نار میں پھنسا دینا، کیا عقل کی بات ہے؟ لِلّٰہ لِلّٰہ[۷۲] ذرا دیر کو اللہ و رسول ﷻ و ﷺ کے سوا سب اِس و آں سے نظر اٹھا کر[۷۳] آنکھیں بند کرو اور گردن جھکا کر اپنے آپ کو اللہ واحد قہار کے سامنے حاضر سمجھو اور نرے خالص سچے اسلامی دل کے ساتھ محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی عظیم عظمت، بُلند عزّت، رفیع وَجاھت، جو ان کے رب نے انھیں بخشی اور ان کی تعظیم کی، اُن کی تَوقیر پر ایمان و اسلام کی بناء رکھی،[۷۴] اسے دل میں جما کر اِنصاف و ایمان سے کہو، کیا جس نے کہا کہ شیطان کو یہ وُسعت، نص سے ثابت ہوئی، فخرِ عالم ﷺ کی وُسعتِ علم کی کونسی نص قطعی ہے؟ اس نے محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی شان میں گستاخی نہ کی؟ کیا اُس نے ابلیسِ لَعین کے علم کو رسول اللہ ﷻ و ﷺ کے علمِ اقدس پر نہ بڑھایا؟ کیا وہ رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی وسعتِ علم سے کافِر ہو کر شیطان کی وُسعتِ علم پر ایمان نہ لایا؟ مسلمانو! خود اس بدگو سے اتنا ہی کہہ دیکھو کہ او علم میں شیطان کے ہمسر! دیکھو تو وہ برا مانتا ہے یا نہیں حالانکہ اُسے تو علم میں شیطان سے کم بھی نہ کہا بلکہ شیطان کے برابر ہی بتایا، پھر کم کہنا کیا توہین نہ ہوگی؟ اور اگر وہ اپنی بات پالنے کو اس پر نَاگواری ظاہر نہ کرے اگرچہ دل میں قَطعًا ناگوار مانے گا، تو اسے چھوڑیئے اور کسی معظم سے کہہ دیجیے[۷۶] اور پورا ہی امتحان مقصود ہو تو کیا کچہری میں جا کر آپ کسی حاکم کو ان ہی لفظوں سے تَعبیر کر سکتے ہیں؟ دیکھیے! ابھی ابھی کُھلا جاتا ہے کہ توہین ہوئی اور بے شک ہوئی[۷۷] پھر کیا رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی توہین کرنا کُفر نہیں؟ ضرور ہے اور بِالیقین ہے۔[۷۸] کیا جس نے شیطان کی وُسعَتِ عِلم کو نَص سے ثابت مان کر حضورِ اَقدس ﷺ کے لیے وسعتِ علم ماننے والے کو کہا، تمام نُصُوص کو رَدّ کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے[۷۹] اور کہا، شرک نہیں تو کونسا ایمان کا حصہ ہے، اس نے ابلیس لعین کو خدا کا شریک مانا یا نہیں؟ ضرور مانا، کہ جو بات مخلوق میں ایک کے لیے ثابت کرنا شرک ہوگی، وہ جس کسی کے لیے ثابت کی جائے، قطعاً شرک ہی رہے گی

کہ خدا جل جلالہٗ کا شریک کوئی نہیں ہوسکتا، جب رسول اللہ ﷺ کے لیے یہ وسعتِ علم ماننی شِرک ٹھہرائی جس میں کوئی حصہ ایمان کا نہیں توضرور اتنی وسعتِ خدا کی وہ خاص صِفَت ہوئی جس کو خُدائی لازم ہے جب تو نبی کے لیے اس کا ماننے والا کافر مشرک ہوا اور اس نے وہی وُسعت، وہی صِفَت خود اپنے منہ، اِبلیس کے لیے ثابت مانی تو صاف صاف شَیطان کو خُدا کا شریک ٹھہرایا۔(۸۰) مسلمانو! کیا یہ اللہ ﷻ اور اُس کے رسول ﷺ دونوں کی توہین نہ ہوئی؟ ضرور ہوئی، اللہ ﷻ کی توہین تو ظاہر ہے کہ اِس کا شریک بنایا اور وہ بھی کسے؟ اِبلیس لَعین کو اور رسولُ اللہ ﷻ و ﷺ کی تَوہِین یوں، کہ اِبلیس کا مرتبہ اِتنا بڑھا دیا، کہ وہ تو خدا کی خاص صِفَت میں حِصہ دار ہے، اور یہ اس سے ایسے مَحرُوم کہ ان کے لیے ثابت مانو، تو مشرک ہوجاؤ۔ مُسلمانو! کیا خُدا اور رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی تَوہِین کرنے والا کافر نہیں؟ ضرور ہے۔(۸۱)

کیا جس نے کہا کہ ''بعض علومِ غَیبِیَہ مُراد ہیں تو اس میں حُضور ﷺ کی کیا تخصِیص ہے ایسا علمِ غیب تو زید وعمر بلکہ ہر صَبِی و مجنون بلکہ جَمِیع حَیوَانات و بَہائِم کے لیے بھی حاصل ہے،''(۸۲) کیا اس نے محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کو صَرِیح گالی نہ دی؟ کیا نبی کریم ﷺ کو اتنا ہی علم غیب دیا گیا تھا، جتنا ہر پاگل اور ہر چوپائے کو حاصل ہے؟(۸۳)

مُسلمان! مُسلمان! اے محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کے امتی! تجھے اپنے دین و ایمان کا واسطہ، کیا اس ناپاک وملعون گالی کے صَرِیح ہونے میں تجھے کچھ شبہ گزر سکتا ہے؟ معاذ اللہ! کہ محمد رسول اللہ ﷻ و ﷺ کی عَظمت تیرے دل سے ایسی نکل گئی ہو کہ اس شدید گالی میں بھی ان کی تَوہِین نہ جانے اور اگر اب بھی تجھے اِعتِبار نہ آئے، تو خود اُن ہی بدگویوں سے پوچھ دیکھ، کہ آیا تمھیں اور تمھارے اُستادوں، پیرجیوں کو کہہ سکتے ہیں کہ اے فلاں! تجھے اتنا ہی علم ہے جتنا سور کو ہے تیرے استاد کو ایسا ہی علم تھا جیسا کتے کو ہے تیرے پیر کو اسی قدر علم تھا جیسا گدھے کو ہے، یا مختصر طور پر اتنا

ہی ہو کہ اور علم میں اُلّو، گدھے، کتّے، سور کے ہمسرو! دیکھو تو وہ اِس میں اپنی اور اپنے اُستاد، پیر کی تَوہِین سمجھتے ہیں یا نہیں؟ قطعاً سمجھیں گے اور قابو پائیں تو سَر ہو جائیں، پھر کیا سبب کہ جو کلمہ ان کے حق میں تَوہِین و کَسرِ شان ہو، محمد رسول اللہ عزوجل و صلی اللہ علیہ وسلم کی تَوہِین نہ ہو؟ کیا مَعَاذَ اللہ اِن کی عَظَمت ان سے بھی گئی گذری ہے؟(۸۵) کیا اسی کا نام ایمان ہے؟ حَاشَالِلّٰہ حَاشَااللہ!(۸۶) کیا جس نے کہا(۸۷) کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہیے کہ سب کو عَالِمُ الغَیب کہا جائے، پھر اگر زید اس کا اِلتِزام کرلے کہ ہاں میں سب کو عَالِمُ الغَیب کہوں گا تو پھر عِلمِ غَیب کو مُنجُملہ کمالاتِ نَبَوِیَّہ شمار کیوں کیا جاتا ہے؟(۸۸) جس امر میں مومن بلکہ انسان کی بھی خُصُوصِیّت نہ ہو وہ کمالاتِ نُبُوَّت سے کب ہوسکتا ہے؟ اور اگر اِلتِزام نہ کیا جائے تو نبی وغیرِ نبی، میں وَجہِ فرق بیان کرنا ضرور ہے،(۸۹) انتہٰی۔ کیا رسول اللہ عزوجل و صلی اللہ علیہ وسلم اور جانوروں، پاگلوں میں فرق نہ جاننے والا حُضُور صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی نہیں دیتا؟(۹۰) کیا اُس نے اللہ عزوجل کے کلام کا صراحۃً رَدّ و اِبطال نہ کردیا؟(۹۱) دیکھو:

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ﴿۱۱۳﴾

ترجمہ: اے نبی! اللہ نے تم کو سکھایا جو تم نہ جانتے تھے اور اللہ کا فضل تم پر بڑا ہے۔ (پارہ ۵، النساء ۱۱۳)

یہاں نامعلوم باتوں کا علم عطا فرمانے کو اللہ عزوجل نے اپنے حَبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے کمالات ومَدَائح میں شُمار فرمایا۔(۹۲)

اور فرماتا ہے:

وَاِنَّهٗ لَذُوْ عِلْمٍ لِّمَا عَلَّمْنٰهُ

ترجمہ: اور بے شک یعقوب ہمارے سکھائے سے علم والا

ہے۔(۹۳) (پ ۱۳، یوسف ۶۸)

اور فرماتا ہے:

وَبَشَّرُوْهُ بِغُلٰمٍ عَلِيْمٍ ۝۲۸

ترجمہ: ملائکہ نے ابراہیم علیہ السلام کو ایک علم والے لڑکے اسحٰق علیہ السلام کی بشارت دی۔ (پ ۲۶، ذاریات ۲۸)

اور فرماتا ہے:

وَعَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا ۝۶۵

ترجمہ: اور ہم نے خضر کو اپنے پاس سے ایک علم سکھایا۔(۹۴)
(پ ۱۵، الکہف ۶۵)

وغیرہا آیات، جن میں اللہ تعالیٰ نے علم کو کمالاتِ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام والثناء میں گنا۔(۹۵) اب زید(۹۶) کی جگہ اللہ عزوجل کا نام پاک لیجیے(۹۷) اور علمِ غیب کی جگہ مُطلَق علم جس کا ہر چوپائے کو ملنا اور بھی ظاہر ہے اور دیکھیے کہ اس بدگوئے مُصطفٰے کی تقریر کس طرح کلام اللہ جلّ جلالہٗ رد کر رہی ہے(۹۸) یعنی یہ بدگو خدا کے مُقابِل کھڑا ہو کر کہہ رہا ہے کہ آپ (یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء علیہم الصلوٰۃ السلام) کی ذاتِ مُقدّسہ پر علم کا اِطلاق کیا جانا اگر بقولِ خدا صحیح ہو تو دریافت طلب یہ اَمر ہے کہ اس علم سے مراد بعض عِلم ہے یا کُل عُلوم، اگر بعض عُلوم مراد ہیں تو اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر انبیاء علیہم السلام کی کیا تخصیص ہے ایسا علم تو زید و عَمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات وبہائم کے لیے بھی حاصل ہے کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی بات کا علم ہوتا ہے تو چاہیے کہ سب کو عالِم کہا جائے، پھر اگر خدا اس کا اِلتزام کرلے کہ ہاں میں سب کو عالِم کہوں گا تو پھر علم کو مِنجُملہ کمالاتِ نَبوِیّہ شُمار کیوں کیا جاتا ہے جس امر میں مومن بلکہ انسان کی بھی خُصوصیّت نہ ہو وہ کمالاتِ نبوت سے کب ہوسکتا ہے اور اگر اِلتزام نہ کیا جائے تو نبی اور غیرِ نبی میں وجہِ فرق بیان کرنا لازم ہے، اور اگر تمام علوم

مُراد ہیں، اس طرح اس کا ایک فرد بھی خارج نہ رہے تو اس کا بُطلَان دلیلِ نَقلی و عَقلی سے ثابت ہے انتہیٰ۔ پس ثابت ہوا کہ خُدا کے وہ سب اَقوال اس کی دلیل سے بَاطِل ہیں۔ مُسلمانو دیکھو! کہ اس بدگو نے فقط محمد رسول اللہ ﷺ ہی کو گالی نہ دی بلکہ اُن کے رب (جَلَّ وعلَا) کے کلاموں کو بھی بَاطِل ومَرْدُود کر دیا۔

مُسلمانو! جس کی جُرأت یہاں تک پہنچی کہ رسول اللہ ﷺ کے علمِ غَیب کو پاگلوں اور جانوروں کے علم سے ملا دے اور ایمان و اسلام و اِن سانیت سے آنکھیں بند کر کے صاف کہہ دے کہ نبی اور جانور میں کیا فرق ہے، اس سے کیا تعجّب کہ خدا کے کلاموں کو رَدّ کرے باطل بتائے پَسِ پُشت ڈالے زیرِ پا(۹۹) مَلے بلکہ جو یہ سب کچھ کلامُ اللہ کے ساتھ کر چکا وہی رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اس گالی پر جُرأت کر سکے گا مگر ہاں اس سے دَریافت کرو کہ آپ کی یہ تقریر خود آپ اور آپ کے اَساتِذہ میں جاری ہے یا نہیں؟(۱۰۰) اگر نہیں تو کیوں؟ اور اگر ہے تو کیا جواب ہے؟ ہاں ان بدگویوں سے کہو! کیا آپ حضرات اپنی تقریر کے طور پر جو آپ نے محمد رسول اللہ ﷺ کی شان میں جاری کی، خود اپنے آپ سے اسے دَریافت کی اجازت دے سکتے ہیں کہ آپ صاحبوں کو عالم، فاضِل، مولوی، ملا، چُنیں، چُناں فُلاں فُلاں کیوں کہا جاتا ہے(۱۰۱) اور حَیوَانات وبَہَائم مثلاً کتے سُور کو کوئی اِن الفاظ سے تعبیر نہیں کرتا۔(۱۰۲) ان مَنَاصِب(۱۰۳) کے بَاعِث آپ کے اَتبَاع و اَذنَاب(۱۰۴) آپ کی تعظیم، تکریم، توقیر کیوں کرتے، دَست و پا پَر بوسہ دیتے ہیں(۱۰۵) اور جانوروں مثلاً الو، گدھے کے ساتھ کوئی یہ برتاؤ نہیں بَرتتا اس کی وجہ کیا ہے؟ کل عِلم تو قطعاً آپ صاحبوں کو بھی نہیں(۱۰۶) اور بعض میں آپ کی کیا تخصیص؟ ایسا علم تو الو، گدھے، کتے، سؤر سب کو حاصل ہے تو چاہیے کہ اِن سب کو عالم و فَاضِل و چُنیں و چُنَاں کہا جائے(۱۰۷) پھر اگر آپ اس کا اِلتزَام کریں کہ ہاں ہم سب کو علماء کہیں گے تو پھر علم کو آپ کے کمالات میں کیوں شمار کیا جاتا ہے جس امر میں مومن

بلکہ انسان کی بھی خُصُوصیّت نہ ہو، گدھے، کُتے، سور سب کو حاصل ہو وہ آپ کے کمالات سے کیوں ہوا؟ اور اگر التزام نہ کیا جائے تو آپ ہی کے بیان سے آپ میں اور گدھے، کتے، سور میں وجہِ فرق بیان کرنا ضروری ہے۔ فقط۔

مُسلمانو! یوں دَریافت کرتے ہی بعونہٖ تعالیٰ صاف کُھل جائے گا(۱۰۸) کہ ان بدگویوں نے محمد رسول اللہ عزوجل وصلی اللہ علیہ وسلم کو کیسی صریح شدید گالی دی اوران کے رب عزوجل کے قرآن مجید کو جَابجا کیسا ردّ وباطل کردیا۔ مُسلمانو! خاص اس بدگو اوراس کے ساتھیوں سے پوچھو، ان پر خود ان کے اِقرار سے قرآن عظیم کی یہ آیات چسپاں ہوئیں یانہیں:

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۖ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۚ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۚ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ۗ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ۗ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۷۹﴾

ترجمہ: اور بے شک ضرور ہم نے جہنم کے لیے پھیلا رکھے ہیں بہت سے جن اور آدمی ان کے وہ دل ہیں جن سے حق کو نہیں سمجھتے اور وہ آنکھیں جن سے حق کا راستہ نہیں سوجھتے اور وہ کان جن سے حق بات نہیں سنتے۔ وہ چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ ان سے بھی بڑھ کر بہکے ہوئے۔ وہی گمراہ وہی لوگ غفلت میں پڑے ہیں۔ (پارہ ۹، اعراف ۱۷۹)

اور فرماتا ہے:

اَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ اِلٰهَهٗ هَوٰىهُ ۗ اَفَاَنْتَ تَكُوْنُ عَلَيْهِ وَكِيْلًا ﴿۴۳﴾ اَمْ تَحْسَبُ اَنَّ اَكْثَرَهُمْ يَسْمَعُوْنَ اَوْ يَعْقِلُوْنَ ۗ اِنْ هُمْ اِلَّا

كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ سَبِيْلًا ﴿۴۴﴾

ترجمہ: کیا بھلا دیکھ تو، جس نے اپنی خواہش کو اپنا خدا بنالیا تو کیا
تو اس کا ذمہ لے گا، یا تجھے گمان ہے ان میں بہت کچھ سُنتے
یا عقل رکھتے ہیں سو وہ نہیں مگر جیسے چوپائے بلکہ وہ تو اُن سے
بھی بڑھ کر گمراہ ہیں (پارہ ۱۹، الفُرقان ۴۳-۴۴)

ان بدگویوں نے چوپایوں کا علم تو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے علم کے برابر مانا۔ اب ان سے پوچھیئے کیا تمھارا علم انبیاء یا خود حُضُور سید الانبیاء علیہ والصلوٰۃ والثناء کے برابر ہے، ظاہراً اس کا دعویٰ نہ کریں گے اور اگر کہہ بھی دیں کہ جب چوپایوں سے برابری کردی، آپ تو دوپائے ہیں برابری ماننے کیا مشکل ہے؟ تو یوں پوچھیئے تمھارے اُستادوں، پیروں، مُلاؤں میں کوئی بھی ایسا گزرا جو تم سے علم میں زیادہ ہو یا سب ایک برابر ہو؟

آخر کہیں تو فرق نکالیں گے تو اُن کے وہ اُستاد وغیرہ تو ان کے اقرار سے علم میں چوپائیوں کے برابر ہوئے اور یہ اُن سے علم میں کم ہیں، جب تو ان کی شاگردی کی، اور جو ایک مُساوی سے کم ہو دوسرے سے بھی ضرور کم ہوگا تو یہ حضرات خود اپنی تقریر کی رُو سے چوپایوں سے بڑھ کر گمراہ ہوئے(۱۰۹) اور ان آیتوں کے مِصداق ٹھہرے۔(۱۱۰)

كَذٰلِكَ الْعَذَابُ ؕ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَكْبَرُ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۳﴾

ترجمہ کنزالایمان: مار ایسی ہوتی ہے اور بے شک آخرت کی مار سب سے بڑی، کیا اچھا تھا اگر وہ جانتے۔

(پارہ ۲۹، القلم ۳۳)

مُسلمانو! یہ حالتیں تو ان کلمات کی تھیں جن میں انبیائے کرام و حُضُور پُر

گڑھنے پر قدرت پائی[265] بلکہ کہا تو یہ کہ میں مباحثہ کے واسطے نہیں آیا، نہ مباحثہ چاہتا ہوں، میں اس فن میں جاہل ہوں اور میرے اساتذہ بھی جاہل ہیں، معقول بھی کردیجیے، میں تو وہی کہے جاؤں گا۔[266]

وہ سوالات اور اس واقعہ کا مفصل ذکر بھی جبھی ۱۵/ جمادی الآخرۃ ۱۳۲۳ھ کو چھاپ کر سُرْغنہ و اَتبَاع سب کے ہاتھ میں دے دیا گیا، اِسے بھی چوتھا سال ہے صدائے برنخاست۔ ان تمام حالات کے بعد وہ انکاری مکر ایسا ہی ہے کہ سرے سے یہی کہہ دیجیے کہ اللہ ورَسُول ﷻ و ﷺ کو یہ دشنام دہندہ لوگ دنیا میں پیدا ہی نہ ہوئے،[267] یہ سب بناوٹ ہے۔ اس کا علاج کیا ہوسکتا ہے، اللہ تعالیٰ ﷻ حیا دے۔

## مکرِ پنجم

جب حضرات کو کچھ بن نہیں پڑتی، کسی طرف مفر نظر نہیں آتی[268] اور یہ توفیق اللہ وَاحِد قہار نہیں دیتا کہ توبہ کریں، اللہ تعالیٰ ﷻ اور محمد رَسُول اللہ ﷺ کی شان میں جو گستاخیاں بکیں، جو گالیاں دیں، ان سے باز آئیں جیسے گالیاں چھاپیں ان سے رجوع کا بھی اعلان دیں[269] کہ رَسُول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

اِذَا عَمِلْتَ سَيِّئَةً فَاَحْدِثْ عِنْدَهَا تَوْبَةً اَلسِّرَّ بِالسِّرِّ وَالْعَلَانِيَةَ بِالْعَلَانِيَةِ.

ترجمہ: جب تو بدی کرے تو فوراً توبہ کر، خفیہ کی خفیہ اور علانیہ کی علانیہ۔[270] (رواہ الامام احمد فی الزھد والطبرانی فی الکبیر والبیھقی فِی الشعب عَن معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بسند حسن جید)

اور بمُقْتَضائے کریمہ[271] يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا راہِ خدا سے روکنا ضرور۔ ناچار عوام مسلمین کو بھڑکانے اور دن دہاڑے ان پر اندھیری ڈالنے کو[272] یہ چال چلتے ہیں کہ علمائے اہلِ سنّت کے فتوائے تکفیر کا کیا اعتبار؟ یہ

لوگ ذرہ ذرہ سی بات پر کافِر کہہ دیتے ہیں، ان کی مشین میں ہمیشہ کفر ہی کے فتوے چھپا کرتے ہیں۔ اسمٰعیل دہلوی کو کافِر کہہ دیا — مولوی اسحٰق صاحب کو کہہ دیا — مولوی عبدالحیٔ صاحب کو کہہ دیا — پھر جن کی حیا اور بڑھی ہوئی ہے۔[۲۷۳] وہ اتنا اور ملاتے ہیں کہ معاذ اللہ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب کو کہہ دیا — شاہ ولی اللہ صاحب کو کہہ دیا — حاجی اِمداد اللہ صاحب کو کہہ دیا — مولانا شاہ فضل الرحمٰن صاحب کو کہہ دیا — پھر جو پورے ہی حد حیا سے اونچا گزر گئے،[۲۷۴] وہ یہاں تک بڑھتے ہیں کہ (عِیاذًا باللہ)، حضرت شیخ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کو کہہ دیا۔ غرض جسے جس کا زیادہ معتقد پایا، اس کے سامنے اسی کا نام لے دیا کہ انھوں نے اسے کافِر کہہ دیا۔ یہاں تک کہ ان میں کے بعض بزرگواروں نے مولانا شاہ محمد حسین صاحب الٰہ آبادی مرحوم و مغفور سے جا کر جڑ دی کہ معاذ اللہ حضرت سیدنا شیخ اکبر محی الدین عربی قدس سرہ کو کافِر کہہ دیا۔ مولانا کو اللہ تعالیٰ عزوجل جنتِ عالیہ عطا فرمائے۔ انھوں نے آیت کریمہ اِنۡ جَآءَکُمۡ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَیَّنُوۡۤا پر عمل فرمایا۔ خط لکھ کر دریافت کیا جس پر یہاں سے رسالہ اِنۡجَاءُ الۡبَرِیۡ عَنۡ وَسۡوَاسِ الۡمُفۡتَرِیۡ لکھ کر ارسال ہوا اور مولانا نے مفتریِ کذاب پر لاحول شریف کا تحفہ بھیجا۔ غرض ہمیشہ ایسے ہی افتراء اٹھایا کرتے ہیں جس کا جواب وہ ہے جو:[۲۷۵]

تمھارا رب عزوجل فرماتا ہے:

اِنَّمَا یَفۡتَرِی الۡکَذِبَ الَّذِیۡنَ لَا یُؤۡمِنُوۡنَ.

ترجمہ: جھوٹے افتراء وہی باندھتے ہیں جو ایمان نہیں رکھتے۔

(پ ۱۴، نحل ۱۰۵)

اور فرماتا ہے:

فَنَجۡعَلۡ لَّعۡنَتَ اللّٰہِ عَلَی الۡکٰذِبِیۡنَ ﴿۶۱﴾

ترجمہ: ہم اللہ کی لعنت ڈالیں جھوٹوں پر۔ (پ ۳، آلِ عمران ۶۱)

مسلمانو! اس مکرِ سخیف وکیدِ ضعیف[۲۷۶] کا فیصلہ کچھ دُشوار نہیں، ان صاحبوں سے ثبوت مانگو کہ کہہ دیا کہہ دیا فرماتے ہو، کچھ ثبوت دکھاتے ہو، کہاں کہہ دیا؟ کس کتاب، کس رسالے، کس فتوے، کس پرچے میں کہہ دیا؟ ہاں ہاں ثبوت رکھتے ہو تو کس دن کے لیے اٹھار کھا ہے دکھاؤ اور نہیں دکھا سکتے اور اللہ جانتا ہے کہ نہیں دکھا سکتے تو دیکھو قرآن عظیم تمھارے کذّاب ہونے کی گواہی دیتا ہے، مسلمانو!

تمھارا رب ﷻ فرماتا ہے:

فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿۱۳﴾

ترجمہ: جب ثبوت نہ لاسکیں تو اللہ کے نزدیک وہی جھوٹے ہیں۔ (پارہ ۱۸، النور ۱۳)

مُسلمانو! آزمائے کو کیا آزمانا، بارہا ہو چکا ان حضرات نے بڑے زور شور سے یہ دعوے کیے اور جب کسی مسلمان نے ثبوت مانگا، فوراً پیٹھ پھیر گئے اور پھر منہ نہ دکھا سکے مگر حیا اتنی ہے[۲۷۷] کہ وہ رٹ، جو منہ کو لگ گئی ہے، نہیں چھوڑتے، اور چھوڑیں کیونکر کہ مرتا کیا نہ کرتا، اب خدا اور رَسُول کو گالیاں دینے والوں کے کفر پر پردہ ڈالنے کا آخری حیلہ یہی رہ گیا ہے کہ کسی طرح عوام بھائیوں کے ذہن میں جم جائے کہ علمائے اہلِ سنّت یونہی بلاوجہ لوگوں کو کافر کہہ دیا کرتے ہیں، ایسا ہی ان دشنامیوں کو بھی کہہ دیا ہوگا۔ مُسلمانو! ان مفتریوں کے پاس ثبوت کہاں سے آیا؟ کہ من گھڑت کا ثبوت ہی کیا وَ اَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ كَيْدَ الْخَآئِنِيْنَ: ان کا ادعائے باطل تو اِسی قدر سے باطل ہو گیا۔

تمھارا رب ﷻ فرماتا ہے:

قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۶۴﴾

ترجمہ: لاؤ اپنی برہان[۲۷۸] اگر سچے ہو۔ (پارہ ۲۰، النمل/ ۶۴)

اس سے زیادہ کی ہمیں حاجت نہ تھی مگر بفضلہٖ تعالیٰ ہم ان کی کذّابی[۲۷۹] کا وہ

روشن ثبوت دیں کہ ہر مسلمان پر ان کا مُفترِی ہونا آفتاب سے زیادہ ظاہر ہوجائے۔[۲۸۰]
ثبوت بھی بحمدہٖ تعالیٰ ﷻ تحریری، وہ بھی چھپا ہوا، وہ بھی نہ آج کا، بلکہ سالہاسال کا، جن جن کی تکفیر کا اِتّہام علمائے اہلِ سنّت پر رکھا،[۲۸۱] ان میں سب سے زیادہ گنجائش اگر ان صاحبوں کو ملتی تو اسمٰعیل دہلوی میں کہ بے شک علمائے اہلِ سنّت نے اس کے کلام میں بکثرت کلمات کُفریہ ثابت کیے اور شائع فرمائے، بایں ہمہ[۲۸۲] اوّلاً سُبْحَانُ السُّبُّوْح عَنْ عَیْبِ کِذْبٍ مَقْبُوْحٍ، (۱۳۰۷ھ) دیکھیے[۲۸۳] کہ بارِ اوّل (۱۳۰۹ھ) میں لکھنؤ مطبع انوارِ محمدی میں چھپا جس میں بدلائلِ قاہرہ دہلوی مذکور اور اس کے اتباع پر پچھتر (۷۵) وجہ سے لزومِ کُفر ثابت کرکے صفحہ ۹۰ پر حکمِ اخیر یہی لکھا کہ علمائے محتاطین انھیں کافر نہ کہیں، یہی صَوَاب ہے:[۲۸۴]

وَ هُوَ الْجَوَابُ وَ بِهٖ یُفْتٰی وَ عَلَیْهِ الْفَتْوٰی وَ هُوَ الْمَذْهَبُ وَ عَلَیْهِ الْاِعْتِمَادُ وَ فِیْهِ السَّلَامَةُ وَ فِیْهِ السَّدَادُ

یعنی یہی جواب ہے اور اسی پر فتویٰ ہوا اور اسی پر فتویٰ ہے اور یہی ہمارا مذہب اور اسی پر اعتماد اور اسی میں سلامتی اور اسی میں استقامت۔

ثانیاً اَلْکَوْکَبَةُ الشَّهَابِیَةُ فِیْ کُفْرِیَاتِ اَبِی الْوَهَابِیَةِ[۲۸۵] دیکھیے جو خاص اسمٰعیل دہلوی اور اس کے متبعین ہی کے رد میں تصنیف ہوا اور بارِ اوّل شعبان ۱۳۱۶ھ میں عظیم آباد، مطبع تحفۂ حنفیہ میں چھپا جس میں نصوصِ جلیلہ قرآنِ مجید و احادیثِ صحیحہ و تصریحاتِ ائمہ سے بحوالہ صفحات کتبِ معتمدہ اس پر ستّر (۷۰) وجہ بلکہ زائد سے لزومِ کُفر ثابت کیا اور بالآخر یہی لکھا (ص ۶۲) ہمارے نزدیک مقامِ احتیاط میں اِکفار سے کفِّ لسان ماخوذ و مختار و مناسب۔[۲۸۶]

وَاللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰی اَعْلَمُ۔

ثالثاً، سِلُّ السُّیُوْفِ الْهِنْدِیَةِ عَلٰی کُفْرِیَاتِ بَابَا النَّجْدِیَةِ ۱۳۱۲ھ[۲۸۷] دیکھیے کہ صفر ۱۳۱۲ھ کو عظیم آباد میں چھپا، اس میں اسمٰعیل دہلوی اور اس کے متبعین پر

بوجوہِ قاہرہ لزومِ کفر کا ثبوت دے کر صفحہ ۲۱، ۲۲ پر لکھا، یہ حکم فقہی متعلق بہ کلمات سفہی تھا[۲۸۸] مگر اللہ تعالیٰ ﷻ کی بے شمار رحمتیں، بے حد برکتیں، ہمارے علمائے کرام پر کہ یہ کچھ دیکھتے۔ اس طائفہ کے پیر[۲۸۹] سے بات بات پر سچے مُسلمانوں کی نسبت حکمِ کفر و شرک سنتے ہیں، بایں ہمہ[۲۹۰] نہ شدتِ غضب دامنِ احتیاط ان کے ہاتھ سے چھڑاتی ہے، نہ قوتِ انتقام حرکت میں آتی، وہ اب تک یہی تحقیق فرمارہے ہیں کہ لزوم و التزام میں فرق ہے اقوال کا کلمۂ کفر ہونا اور بات، اور قائل کو کافر مان لینا اور بات، ہم احتیاط برتیں گے، سکوت کریں گے، جب تک ضعیف سا ضعیف احتمال ملے گا حکمِ کفر جاری کرتے ڈریں گے۔[۲۹۱] اھ مختصراً۔

رابعاً اِزَالَۃُ الْعَارِ بِحَجْرِ الْکَرَائِمِ عَنْ کِلَابِ النَّارِ۔[۲۹۲]

دیکھیے کہ بارِ اول ۱۳۱۷ھ کو عظیم آباد میں چھپا، اس میں صفحہ ۱۰ پر لکھا، ہم اس باب میں قولِ متکلمین اختیار کرتے ہیں، ان میں جو کسی ضروریۂ دین کا منکر نہیں، نہ ضروریۂ دین کے کسی منکر کو مسلمان کہتا ہے، اُسے کافر نہیں کہتے۔[۲۹۳]

خامساً اسمٰعیل دہلوی کو بھی جانے دیجیے، یہی دشنامی لوگ جن کے کفر پر اب فتویٰ دیا ہے، جب تک ان کی صریح دشنامیوں پر اطلاع نہ تھی،[۲۹۴] مسئلہ امکانِ کذب کے باعث ان پر اٹھتر (۷۸) وجہ سے لزومِ کفر ثابت کر کے سُبْحٰنَ السُّبُّوْح میں بالآخر صفحہ ۸۰ طبعِ اوّل پر یہی لکھا کہ حاشاللہ،[۲۹۵] حاشاللہِ ہزار ہزار بار حاش للہ، میں ہرگز ان کی تکفیر پسند نہیں کرتا،[۲۹۶] ان مقتدیوں یعنی دعیانِ جدید کو تو ابھی تک مسلمان ہی جانتا ہوں، اگرچہ ان کی بدعت و ضلالت میں شک نہیں اور امام الطائفہ (اسمٰعیل دہلوی) کے کفر پر بھی حکم نہیں کرتا کہ ہمیں ہمارے نبی ﷺ نے اہلِ لا الٰہ الا اللہ کی تکفیر سے منع فرمایا ہے جب تک وجہِ کفر، آفتاب سے زیادہ روشن نہ ہوجائے[۲۹۷] اور حکم اسلام کے لیے اصلاً کوئی ضعیف سا ضعیف محمل بھی باقی نہ رہے۔[۲۹۸] فَاِنَّ الْاِسْلَامَ یَعْلُوْ وَلَا یُعْلٰی عَلَیْہِ۔

مسلمانو! مسلمانو! تمھیں اپنا دین وایمان اور روز قیامت وحضورِ بارگاہ رحمٰن یاد دلاکر اِستِفسار ہے[۲۹۹] کہ جس بندۂ خدا کی دربارۂ تکفیر، یہ شدید احتیاط، یہ جلیل تصریحات، اُس پر تکفیر کا اِفتِراء کتنی بے حیائی، کیسا ظلم، کتنی گھنونی، ناپاک بات،[۳۰۰] مگر محمد رَسُول ﷺ فرماتے ہیں اور وہ جو کچھ فرماتے ہیں قطعاً حق فرماتے ہیں، اِذَا لَمْ تَسْتَحِ فَاصْنَعْ مَاشِئْتَ جب تجھے حیا نہ رہے تو جو چاہے کر۔

بے حیا باش وآنچہ خواہی کن

مسلمانو! یہ روشن ظاہر واضح قاہر عبارات تمھارے پیشِ نظر ہیں جنھیں چھپے ہوئے دس دس اور بعض کو سترہ اور تصنیف کو انیس سال ہوئے (اور ان دشنامیوں کی تکفیر تو اب چھ سال یعنی ۱۳۲۰ھ سے ہوئی ہے (جب سے المعتمد المستند چھپی) ان عبارات کو بغور نظر فرماؤ اور اللہ و رَسُول ﷻ و ﷺ کے خوف کو سامنے رکھ کر انصاف کرو یہ عبارتیں فقط ان مُفتَریوں کا افتراء ہی رد نہیں کرتیں[۳۰۱] بلکہ صراحۃً صاف صاف شہادت دے رہی ہیں کہ ایسی عظیم احتیاط والے نے[۳۰۲] ہرگز ان دشنامیوں کو کافر نہ کہا جب تک یقینی، قطعی، واضح، روشن، جلی طور سے ان کا صَرِیح کُفر آفتاب سے زیادہ ظاہر نہ ہولیا جس میں اصلاً، اصلاً، ہرگز، ہرگز گنجائش، کوئی تاویل نہ نکل سکی کہ آخر یہ بندہ خدا وہی تو ہے جو ان کے اکابر پر ستر ستر وجہ سے لزومِ کُفر کا ثبوت دے کر یہی کہتا ہے کہ ہمیں ہمارے نبی ﷺ نے اہلِ لاالٰہ الااللہ کی تکفیر سے منع فرمایا ہے، جب تک کہ وجہِ کفر آفتاب سے زیادہ روشن نہ ہوجائے اور حکم اسلام کے لیے اصلاً کوئی ضعیف سا ضعیف محمل باقی نہ رہے۔

یہ بندۂ خدا وہی تو ہے جو خود ان دشنامیوں کی نسبت (جب تک ان کی دشنامیوں پر اطلاعِ یقینی نہ ہوئی تھی) اٹھتر وجہ سے بحکمِ فقہائے کِرام لزومِ کفر کا ثبوت دے کر یہی لکھ چکا تھا کہ ہزار ہزار بار حاشاللہِ، میں ہرگز ان کی تکفیر پسند نہیں کرتا۔ جب کیا ان سے کوئی ملاپ تھا، اب رنجش ہوگئی؟ جب ان سے جائداد کی کوئی

شرکت نہ تھی، اب پیدا ہوئی؟ حاشاللہ مُسلمانوں کا عَلاقہ مَحبّت وعداوت، صرف مَحبّت وعداوتِ خدا و رَسُول عزّوجلّ وصلی اللہ علیہ وسلم ہے، جب تک ان دشام دہوں سے دشنام صادر نہ ہوئی یا اللہ و رَسُول عزّوجلّ وصلی اللہ علیہ وسلم کی جناب میں ان کی دشنام نہ دیکھی سنی تھی، اس وقت تک کلمہ گوئی کا پاس لازم تھا، غایت احتیاط سے کام لیا،(۳۰۳) حتیٰ کہ فقہائے کرام کے حکم سے طرح طرح ان پر کفر لازم تھا مگر احتیاطاً ان کا ساتھ نہ دیا اور متکلمینِ عظام کا مسلک اختیار کیا۔ جب صاف صَریح انکارِ ضروریاتِ دین ودشنام دہی ربّ العٰلمین و سید المرسلین عزّوجلّ وصلی اللہ علیہ وسلم آنکھ سے دیکھی تو اب بے تکفیر چارہ نہ تھا کہ اکابر ائمۂ دین کی تصریحیں سن چکے کہ:

مَن شَكَّ فِي عَذَابِهٖ وَ كُفرِهٖ فَقَد كَفَرَ۔

ترجمہ: جوایسے کے معذب و کافِر ہونے میں شک کرے خود کافِر ہے۔

اپنا اور اپنے بھائیوں، عوامِ اہلِ اسلام کا ایمان بچانا ضروری تھا، لاجَرم حکمِ کفر دیا(۳۰۴) اور شائع کیا:

وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِينَ۔

ترجمہ: اور یہی ظالموں کی سزا ہے۔

تمھارا رب عزّوجلّ فرماتا ہے:

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ ؕ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ۝۸۱

ترجمہ: کہہ دو کہ آیا حق اور مِٹا باطل، بے شک باطل کو ضرور مٹنا ہی تھا۔ (پارہ ۱۵، بنی اسرائیل ۸۱)

اور فرماتا ہے:

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۙ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

ترجمہ کنزالایمان: کچھ زبردستی نہیں دین میں بے شک خوب جدا

ہوگئی ہے نیک راہ گمراہی سے۔ (پارہ ۳، البقرۃ ۲۵۶)

یہاں چار مرحلے تھے: جو کچھ ان دشنامیوں نے لکھا، چھاپا ضرور وہ اللہ و رَسُول جل وعلا ﷺ کی تَوہِین و دشنام تھا۔ اللہ و رَسُول جل و علا ﷺ کی تَوہِین کرنے والا کافِر ہے۔ جو انھیں کافِر نہ کہے، جو ان کا پاس لحاظ رکھے جو ان کی اُستادی یا رشتے یا دوستی کا خیال کرے وہ بھی ان میں سے ہے، ان ہی کی طرح کافِر ہے، قِیامت میں ان کے ساتھ ایک رسی میں باندھا جائے گا۔ جو عُذر و مَکر، جُہّال وضُلّال یہاں بیان کرتے ہیں سب باطِل و ناروا اور پادَر ہَوا ہیں۔[۳۰۵] یہ چاروں بحمد اللہ تعالیٰ بر وجہِ اعلیٰ واضح روشن ہو گئے جن کے ثبوت قُرآنِ عظیم ہی کی آیات کریمہ نے دیئے۔ اب ایک پہلو پر جنت و سعادت سَرمدی، دوسری طرف شقاوت و جَہنّم ابدی ہے،[۳۰۶] جسے جو پسند آئے اختیار کرے مگر اتنا سمجھ لو کہ محمد رَسُول اللہ ﷺ و ﷺ کا دامن چھوڑ کر زید و عمرو کا ساتھ دینے والا کبھی فلاح نہ پائے گا، باقی ہدایت ربُّ العزت کے اختیار میں ہے۔

بات بحمد اللہ تعالیٰ ﷻ ہر ذی علم مسلمان کے نزدیک اعلیٰ بدیہیات سے تھی مگر ہمارے عوام بھائیوں کو مُہریں دیکھنے کی ضرورت ہوتی ہے، مہریں علمائے کرام حرمین طیّبین اسے زائد کہاں کی ہوں گی جہاں سے دین کا آغاز ہوا اور بحکم احادیث صحیحہ کبھی وہاں شیطان کا دَور دورہ نہ ہوگا، لہٰذا اپنے بھائیوں کی زیادتِ اطمینان کو مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ کے علمائے کرام و مفتیانِ عِظام کے حُضور فتویٰ پیش ہوا جس خوبی و خوش اُسلوبی و جوشِ دینی سے ان عمائد اسلام نے تصدیقیں فرمائیں بحمد اللہ تعالیٰ ﷻ کتاب مستطاب حُسَامُ الْحَرَمَیْنِ عَلٰی مَنْحَرِ الْکُفْرِ وَ الْمَیْنِ میں گرامی بھائیوں کے پیشِ نظر اور ہر صفحہ کے مُقابل سلیس اردو میں اس کا ترجمہ مبین احکام وتصدیقاتِ اَعلام جلوہ گر۔

الٰہی! اسلامی بھائیوں کو قُبولِ حق کی توفیق عطا فرما اور ضد و نفسانیت یا تیرے

اور تیرے حبیب کے مُقابل، زید وعمرو کی حمایت سے بچا صدقہ محمد رسول اللہ ﷺ کی وجاہت کا، آمین، آمین، آمین۔

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط وَاَفْضَلُ الصَّلٰوۃِ وَاَکْمَلُ السَّلَامِ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَحِزْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ اٰمِیْنَ (۷)

## حواشی

(۱) ہاتھ باندھ کر انتہائی عاجزی سے درخواست ہے۔
(۲) مجھ حقیر گناہ گار شخص کو دینِ اسلام پر قائم رکھ۔
(۳) یعنی مقصد
(۴) جیسا کہ ایمان لانے کا حق ہے۔
(۵) رسول کریم ﷺ کی تعظیم کیسی کرنا چاہئے یہ جاننے کے لئے اعلیٰ حضرت کا رسالہ تجلی الیقین مطالعہ کریں۔
(۶) ایمان اسے کہتے ہیں کہ سچے دل سے ان سب باتوں کی تصدیق کرے جو ضروریات دین ہیں۔ اور کسی ایک ضرورت دینی کے انکار کو کفر کہتے ہیں اگرچہ تمام ضروریات کی تصدیق کرتا ہو۔
(۷) سب سے آخر میں
(۸) بہت سارے عیسائی
(۹) جیسا کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت کے بھائی جان مولانا حسن رضا خان رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب ”دین حسن“ میں تفصیل سے نقل کر چکے۔ اس کتاب کی تسہیل، حاشیہ وتعلیق کے کام کی سعادت فقیر کو حاصل ہے۔
(۱۰) یعنی ان عیسائی اور ہندو شعراء اور لیکچرار کی ظاہری تعریف اور تعظیم انہیں کچھ فائدہ نہ دے گی۔
(۱۱) سورہ الفتح کی آیت جو شروع میں پیش کی گئی اس کی ترتیب ذہن میں رہے:
۱۔ ایمان لائیں۔ ۲۔ رسول اللہ ﷺ کی تعظیم کریں۔ ۳۔ اللہ تعالیٰ کی عبادت کریں۔
ایمان لائے بغیر رسول اللہ ﷺ کی تعظیم اور اللہ کی عبادت سب بے کار اور مردود۔
ایمان لے آئے مگر تعظیم مصطفیٰ ﷺ کے بغیر عبادت غیر مقبول بلکہ وہی مردود۔

ایمان لائے رسول اللہ ﷺ کی تعظیم کی ہاں اب عبادت بھی قابل قبول۔

(۱۲) ہندو پجاری

(۱۳) عیسائی عابد

(۱۴) مگر جب تک کہ

(۱۵) یعنی حقیقت تو یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی تعظیم کو چھوڑ کر کوئی کتنا ہی لمبا سجدہ کرلے سجدے کرکر کے اپنی ماتھے پر نشان ڈال لے لیکن اس کی عبادت بارگاہ الٰہی میں قابل قبول نہیں

(۱۶) سوراخ سے نکلنے والی دھوپ، جس میں باریک باریک ذرے اڑتے ہوئے نظر آتے ہیں۔

(۱۷) تکلیفیں اٹھائیں

(۱۸) اللہ تبارک وتعالیٰ کی پناہ

(۱۹) مدار جس پر بات ٹھہری ہو یعنی ایمان، نجات اور قبول اعمال سب تعظیم رسول ﷺ پر ہی موقوف ہے اس کے بغیر نہ نماز قبول نہ روزہ۔

(۲۰) اللہ ﷻ نافرمانوں کو ہدایت نہیں دیتا۔

(۲۱) اگر کوئی مولوی کہلانے والا بھی اللہ ﷻ کے رسول ﷺ سے زیادہ پیارا ہے تو وہ بارگاہ الٰہی میں مردود ہے شاید کسی کو وسوسہ آئے کہ رسول اللہ ﷺ سے زیادہ مولوی سے کون پیار کرسکتا ہے تو ان کی خدمت میں عرض ہے یہ بات تجربے سے ثابت ہے کہ جب بھی کسی وھابی، دیوبندی، تبلیغی کو ان کے بڑوں کی کوئی عبارت بغیر نام کے سنائی جائے تو یہ اس عبارت کو گستاخانہ قرار دیتے ہیں پھر جیسے ہی نام بتائے جائیں تو نبی کریم ﷺ کی محبت پر مولوی کی محبت غالب آجاتی ہے اور یہ گستاخ یہ کہتا نظر آتا ہے کہ بڑوں نے کہا ہے تو کچھ سوچ کر ہی کہا ہوگا۔

(۲۲) تو اللہ ﷻ ایسے بے ادبوں اور ان کے حمایتیوں کو ہدایت نہ دے گا۔

(۲۳) حضرت شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اس حدیث کے تحت فرماتے ہیں کہ نشان ایمان مومن کامل آنست کہ پیغمبر خدا ﷺ محبوب تر ومعظم از ہمہ چیز و ہمہ کس باشد نزد مومن پھر چند سطور کے بعد فرماتے ہیں کہ مراد بامحبت ایں جا ترجیح جانب آنحضرت ﷺ درادائے حق بالتزام دین و اتباع سنت و روعائت ادب و ایثار رضائے دے ﷺ بر ہر کہ دہر چہ غیر اوست از نفس دولدہ و والدہ اہل و مال و منال چنانکہ راضی شود بہلا کہ نفس خود و فقدان ہر محبوب نہ فوات حق دے ﷺ۔"

★ یعنی مومن کامل کے ایمان کی نشانی یہ ہے کہ مومن کے نزدیک رسولِ خدا ﷺ تمام چیزوں اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب و معظم ہوں۔ اس حدیث میں حضور ﷺ کے زیادہ محبوب ہونے کا مطلب یہ ہے کہ حقوق کی ادائیگی میں حضور ﷺ کو اونچا مانے اس طرح کے حضور کے لائے ہوئے دین

کو تسلیم کرے۔ حضور ﷺ کی سنتوں کی پیروی کرے۔ حضور کی تعظیم و ادب بجالائے اور ہر شخص اور ہر چیز یعنی اپنی ذات، اپنی اولاد، اپنے ماں باپ، اپنے عزیز و اقارب اور اپنے مال و اسباب پر حضور کی رضا و خوشی کو مقدم رکھے جس کے معنی یہ ہیں کہ اپنی ہر پیاری چیز یہاں تک کہ اپنی ان کے چلے جانے پر بھی راضی رہے لیکن حضور کے حق کو دبتا ہوا گوارا نہ کرے۔

(اشعۃ اللمعات، جلد اوّل، صفحہ ۴۷)

★ اور حضرت مُلّا علی قاری علیہ رحمۃ الباری اس حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں کہ:

لیس المراد الحب الطبیعی لانہ لایدخل تحت الاختیار و لا یکلف اللہ نفسًا الاوسعھا بل المرادالحب العقلی الذی یرجب ایثار مایعتضی العقل رجحانہ ویستدعی اختیارہ وان کان علی اخلاف الھوی کحب المریض الدواء فانہ یمیل الیہ باختیارہ ویتناول بمقتضیٰ عقلہ لما علم وظن ان صلاحہ فیہ وان نفرعنہ طبعہ مثلالو امرہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یقتل ابویہ واولادہ الکافرین اوبان یقاتل الکفار حتی یکون شھید الاحب ان یختار ذلک لعلمہ ان السلامۃ فی امتثال امرہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اوالمراد الحب ایمانی الناشی عن الاجلال والتو قیرو الاحسنان والرحمۃ وھو ایثار جمیع اغراض المحبوب علی جمیع اغراض غیرہ القریب والنفس ولما کان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جامعا لموجبات المحبۃ من حسن الصورۃ والسیرۃ و کمال الفضل والاحسان مالم یبلغہ غیرہ استحق ان یکون احب الی المومن من نفسہ نضلا عن غیرہ سیما وھو الرسول من عندالمحبوب الحقیقی الھادی الیہ والدال علیہ والمکرم لدیہ۔

★ یعنی اس حدیث میں حضور ﷺ سے جو محبت رکھنے کا حکم ہے اس سے مراد محبت طبعی نہیں اس لیے کہ وہ اختیار سے باہر ہے (اور انسان ایسی چیز کا مکلف نہیں بنایا جاتا جو اس کے اختیار سے باہر ہو) (کما قال اللہ تعالیٰ) لَایُکَلِّفُ اللّٰہُ نَفۡسًا اِلَّا وُسۡعَہَا بلکہ اس سے مراد محبت عقلی ہے جو اس امر کی تقدیم کو ضروری قرار دیتی ہے جس کی ترجیح کا عقل تقاضا کرے اور جس کے اختیار کر لینے کا عقل مطالبہ کرے اگرچہ وہ امر خواہش نفس کے خلاف ہی کیوں نہ ہو مثلاً بیمار آدمی کا (کڑوی) دوا سے محبت رکھنا (یہ محبت عقلی ہے) چنانچہ وہ دوا کو پسند کر کے اس کی طرف مائل ہوتا ہے اور اس کو بر بنائے تقاضائے عقل پیتا ہے اس لیے کہ وہ یقین رکھتا ہے یا اندازہ کرتا ہے کہ میری تندرستی اس (دوا کے پینے) میں ہے اگرچہ اس دوا سے اس کی طبیعت متنفر رہتی ہو۔ مثلاً اگر حضور ﷺ کسی کو حکم دیں کہ اپنے کافر والدین اور اولاد کو قتل کردے۔ یا یہ حکم دے دیں کہ کفار سے لڑائی کرے اور لڑتے ہوئے شہید ہوجائے تو وہ اس کے کر گزرنے کا ضرور شیدائی رہے

کیونکہ ازروئے عقل وہ اتنا بہر حال جانتا ہے کہ آپ کی اطاعت ہی میں عافیت ہے۔

★ یا اس حدیث میں محبت سے مراد محبت ایمانی ہے جو آپ کی بزرگی قدر وعظمت اور آپ کے احسان ومہربانی کے سبب (قلب مومن میں) پیدا ہوتی ہے۔ محبت ایمانی کا تقاضا یہ ہے کہ محب اپنے محبوب کی تمام خواہشوں کو دوسرے لوگوں یہاں تک کہ اپنے عزیز اور خود اپنی ذات کی اغراض پر ترجیح دے۔ اور چونکہ حضور ﷺ محبت کیے جانے کے تمام اسباب یعنی خوب صورتی، خوش خلقی، کمال بزرگی اور کمال احسان کے جامع ہیں اور ایسے جامع ہیں کہ آپ کے سوا کوئی دوسرا اس جامعیت کو نہیں پہنچ سکتا لہٰذا آپ ہر مومن کے نزدیک اس کے نفس سے بھی زیادہ محبوب ہونے کے مستحق ہیں۔ تو مومن کے تئیں اس کے غیر سے بدرجہ اولیٰ آپ محبوب ہوں گے خاص کر اس صورت میں کہ آپ اس محبوب حقیقی یعنی خدائے تعالیٰ کی طرف سے رسول ہیں اور خدا تک پہنچانے والے اور اس تک رسائی کا راستہ بنانے والے اور ان کی بارگاہ جبروت میں عزت عظمت والے ہیں (مرقاۃ شرح مشکوۃ جلد اوّل صفحہ ۶۴)

(۲۴) مسلمان کہلانے والے

(۲۵) دھوکے میں، غرور میں۔

(۲۶) کلمہ پڑھنا یا مسلمان ہونے کا زبانی دعویٰ کرنا

(۲۷) اگر نہیں تو وہ چیز کسی کام کی نہیں جیسے موبائل شاپ پر ڈمی موبائل جو دیکھنے میں بالکل اصلی نظر آتے ہیں لیکن اپنی حقیقت کے لحاظ سے بے کار ہوتے ہیں کیونکہ ان کے کنکشن نہیں ہوتے اسی طرح جو مسلمان نظر آئے ضروری نہیں کہ وہ مسلمان ہو بھی جب تک اس کا کنکشن اللہ ﷻ اور اس کے رسول ﷺ سے نہ ہوگا اس کا دعویٰ بے کار ہے۔

(۲۸) یعنی حقیقی ایمان کے لیے دو چیزیں ضروری ہیں۔

(۲۹) رسول کریم ﷺ کی محبت پوری دنیا اور اس کے تمام لوگوں سے بڑھ کر ہو اگر دل میں تعظیم مصطفیٰ ﷺ نہ ہو تو وہ تمام عبادات معاملات اور چلوں کے باوجود آزمائش میں فیل ہے۔

(۳۰) کیسا ہی محبت کا رشتہ ہو۔

(۳۱) کوئی بھی ہو۔

(۳۲) یعنی جب رسول کریم ﷺ کی شان میں گستاخی دیکھو تو فوراً اس گستاخ شخص سے جدا ہو جاؤ اس کے مولوی، شیخ، استاد یا رشتہ دار ہونے سے کسی اندیشے میں آؤ۔

(۳۳) سارا علم ساری ذہانت مؤثر تقریر و پُراثر تحریر عمدہ عہد، بلند درجہ جو بھی ملا جس کو ملا جب جب ملا محض بارگاہِ رسالت ﷺ سے عطا ہوا وہ ہی بارگاہ شانِ عالی ہے جہاں وہ کچھ ملتا ہے جو کسی بارگاہ سے نہیں ملتا عزت بھی وہیں سے ملتی ہے اور مقام و درجہ بھی وہی سے ملتا ہے تو جب کوئی

اس بارگاہ میں ہی گستاخی کا مرتکب ہو تو پھر اس کا مسلمانوں سے کیا تعلق باقی رہا سرکار عالی وقار کی شان میں گستاخی کرنے والا ظاہری جبہ و عمامہ اور ظاہری علم و فنون سے غلامانِ رسول ﷺ کے دل میں میں تو کیا سمائے گا نظر کو بھی نہیں بھاتا بلکہ ہر دم و ہر لحظ شہتیر کی طرح آنکھوں میں کھٹکتا رہتا ہے یہ بظاہر کلمہ گو مسلمان کہلانے والا منافق یہودی سے کم نہیں بلکہ چار سو بیس ہاتھ آگے ہے۔ جبے عمامے یہودیوں نے بھی باندھے لمبی لمبی تقریریں یہودیوں نے بھی کیں بڑے بڑے نام و القابات یہودیوں کے بھی ہوئے مگر نہ ہی اسلام سے ان کا کوئی تعلق نہ مسلمانوں سے کوئی واسطہ۔ ایسے ہی گستاخ رسول کے بھی جبے عمامے ظاہری علم و فن اونچا نام و لقب ہم مسلمانوں کو متاثر نہیں کرسکتا۔

(۳۴) اور اگر کسی نے رسول کریم ﷺ کی شان و عظمت کے سامنے کسی کے عمامے اور جبے کو زیادہ اہمیت دی کسی کی سفید داڑھی یا کالی شیروانی کو نظر میں رکھا یا دوستی رشتہ داری اور اس کے مریدوں سے حیا کی تو یہ حیا۔ حیا نہیں بے حیائی ہے حیا تو اپنے نبی کریم ﷺ سے کرنی چاہیے اگر اس گستاخ سے نفرت نہ آئی اور یا اس گستاخ کو گستاخ کہنا برا لگا تو ایسے شخص کو ڈوب مرنا چاہیے کہ اسے اللہ ﷻ اور اس کے رسول ﷺ سے حیا نہ ائی اسے اللہ اور رسول ﷺ کے سامنے حاضر ہونے کا کوئی ڈر نہیں۔

اسی صلح کلی والے شخص کو اگر دو یا تین سنادی جائیں تو دو منٹ میں ان کی ساری اخلاقیات دھری کی دھری رہ جائیں گی اور ان کا اصل روپ نکل کر سامنے آجائے گا۔

(۳۵) چنانچہ صحابہ کرام علیہم رضوان نے کبھی رشتہ داری کا پاس نہ کیا تمام محبتوں میں نبی کریم ﷺ کی محبت ہی ان کے لئے اہم رہی اس محبت کے سامنے تمام رشتے ناطے ثانوی حیثیت اختیار کر لیتے جیسا کہ جنگِ بدر میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اپنے ماموں عاص بن ہشام کو قتل کردیا اسی طرح حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے کو اسلام لانے کے بعد بتایا کہ اگر جنگ میں تم میری تلوار کے نیچے آجاتے تو میں تمھیں قتل کردیتا یعنی محبت رسول ﷺ پر محبت پدری کو قربان کردیتا یہی مومن کی شان ہے کہ وہ اپنے آقا و مولا ﷺ کی عزت پر تمام محبتیں رشتہ داریاں اور تعلقات قربان کردیتا ہے۔

(۳۶) یعنی واضح طور پر معلوم ہوا کہ جو گستاخ رسول ﷺ سے دوستی کرے گا وہ مسلمان نہ ہوگا۔

(۳۷) پر صراحتاً یہ بھی بتادیا گیا گستاخ کوئی ہو وہ باپ ہو یا بیٹا، بھائی ہو یا عزیز رشتہ دار مسلمان کبھی ان سے تعلق نہ رکھے گا۔

(۳۸) گمان میں

(۳۹) عزت و عظمت والا

(۴۰) یعنی کیسا ہی تمہاری طبیعت کو محبوب ہو۔
(۴۱) کافی تھا۔
(۴۲) لحاظ نہ کیا۔
(۴۳) ایمان پر خاتمے کی عظیم خوشخبری ہے
(۴۴) جبرائیل علیہ السلام
(۴۵) کروڑوں درجے زیادہ
(۴۶) بندے کو نوازنے کی انتہا
(۴۷) سچی بات کہنا
(۴۸) اللہ عزوجل کی قسم
(۴۹) یعنی یہ جان تو مفت میں پائی ہے پھر کس رب عزوجل نے یہ جان دی اسی کے کہنے پر گستاخوں سے محبت و تعظیم کا رشتہ بالکل ختم کر دینا کتنی بڑی بات ہے؟ یعنی کوئی بڑی بات نہیں۔
(۵۰) انمول یعنی جس کی قیمت ادا ہو ہی نہیں سکتی۔
(۵۱) یعنی عذابوں کی تنبیہ بھی رکھتا ہے۔
(۵۲) جو کم ہمت لوگ نعمتوں کی لالچ میں نہ آئیں سزاؤں کے ڈر سے ہدایت پائیں۔
(۵۳) یہی لوگ ظالم ہیں۔
(۵۴) فیصلہ فرمادیا۔
(۵۵) یعنی ان سے محبت رکھتے ہو اور میں تمہارے چھپے اور ظاہر سب کو جانتا ہوں۔
(۵۶) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو برا کہنے والے محبت کا برتاؤ کرے
(۵۷) اے جنوں اور انسانوں کے سردار کے اُمتی
(۵۸) اللہ عزوجل کے لیے انصاف کر۔
(۵۹) یعنی گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے فوراً تعلق توڑ دینے پر جو سات انعامات مسلمانوں کو ملتے ہیں وہ بہتر ہیں۔
(۶۰) یعنی بندے کیلئے وہ سات انعامات بہتر ہیں جو گستاخ بے ادب سے تعلق توڑنے پر ملتے ہیں یا وہ سات عذاب بہتر ہیں جو ان سے تعلق رکھنے پر ملتے ہیں۔
(۶۱) ہات افسوس! ہائے افسوس کون کہہ سکتا ہے؟
(۶۲) یعنی کوئی بھی یہ نہیں کہے گا کہ سات عذاب سات انعامات سے اچھے ہیں۔
(۶۳) مگر پیارے اسلامی بھائی صرف کہہ دینے سے تو کام نہیں چلتا امتحان میں تو کچھ کر کے دکھانا ہوتا ہے۔
(۶۴) کیا اس دھوکے میں ہو۔

(۶۵) دوسروں کیلئے اپنی آخرت خراب نہ کرو۔
(۶۶) بے اس کی رحمت کے کہیں پناہ نہیں۔
(۶۷) یعنی کفروشرک کے سوا دیگر گناہ تو گناہ ہی ہوتے ہیں مستحق عذاب تو ہوا مگر ایمان نہ گیا لہذا ہمیشہ آگ میں نہ رہے گا۔
(۶۸) یعنی یہ بھی ہوسکتا ہے کہ رب کی رحمت سے یا حبیب کریم ﷺ کی شفاعت کے ذریعے آگ سے بالکل چھٹکارا پاجائے۔
(۶۹) یعنی جو محبت وتعظیم کے معاملے میں کمی کرے۔
(۷۰) یعنی ہمیشہ ہمیشہ کیلئے جہنم میں ڈال دیا جائے گا۔
(۷۱) گستاخی کرنے والے تو اپنے انجام کو پہنچ چکے ہونگے۔
(۷۲) اللہ کے واسطے، اللہ کے لئے۔
(۷۳) ہرایرے غیرے سے نظر اٹھا کر۔
(۷۴) ان کی عظمت وعزت پر ایمان اور اسلام کی بنیاد رکھی۔
(۷۵) خلیل احمد انبیٹھوی کی گستاخانہ عبارت کے بارے میں خلیفہ اعلیٰ حضرت مولانا نعیم الدین مرادآبادی تحریر فرماتے ہیں:

> ''حضور سیّد الانبیاء ﷺ کی شان میں نامناسب الفاظ کہنا جیسا کہ ''براہین قاطعہ'' میں حضور ﷺ کے علم کی نسبت یہ کلمے لکھے کہ ''شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی۔ فخر عالم کی وسعتِ علم کی کون سی نص قطعی ہے جس سے تمام نصوص کو رد کر کے ایک شرک ثابت کرتا ہے۔''

★ شیطان و ملک الموت کے لئے وسعت علم تسلیم کریں نصوص سے ثابت مانیں۔ اور حضور سید عالم ﷺ کے لئے اس کا انکار اور اس کا ثابت کرنا شرک میں شمار کریں۔ عجیب بات ہے کہ ایک ہی چیز ہے کہ شیطان کے لئے ثابت ہوتو شرک نہ ہو، اور حضور کے لئے ثابت ہوتو شرک ہوجائے۔ اس قول کی شناخت اور اس پر حکم شرعی عرب وعجم کے ـ ـ ـ ـ ـ ـ ـ میں ظاہر کیا جاچکا اور اس قول کی قباحت بارہا بتا دی گئی اور ہر ادنیٰ عقل والا اس کو نہایت ذلیل سمجھتا ہے کہ ایک قوم حضور ﷺ کے لئے وسعت علم ثابت کرنے کو شرک بتائے اور اسی کو شیطان کے لئے ثابت مانے تو گویا اس کے نزدیک شیطان خدا کا شریک ہوسکتا ہے کیونکہ جو چیز کسی ایک مخلوق کے لئے ماننا شرک ہو، وہ جس کسی مخلوق کے لئے ثابت مانی جائے گی شرک ہی ہوگی یہ نہیں ہوسکتا کہ سجدۂ عبادت بت کے لئے تو شرک ہوگا مگر وہابیوں کے کسی بڑے سے بڑے مولوی کو کرلیا جائے تو شرک نہ ہو۔ پھر جس چیز کو شرک کہنا اسی کو نص سے ثابت کرنا کیسا قبیح اور باطل ہے۔ یہ بحث

ایک جداگانہ ہے ہمیں تو صرف یہ کہنا ہے کہ وہابی کیا اپنے دین اور عقیدے کی رو سے حضور ﷺ کی شان میں یہ اعتقاد رکھنے اور یہ کلمے کہنے پر مجبور ہیں اگر وہ ایسا نہ کہیں تو کیا اپنے نزدیک ایمان سے خارج ہوجائیں گے۔ اگر ان کلموں کا اعتقاد مومن ہونے کے لئے ضروری تھا تو پھر قرآن پاک میں اس کی تعلیم کیوں نہیں ہوئی۔ حدیث شریف میں یہ سبق کیوں نہیں دیا گیا۔ تمام صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین بزعمِ وہابیہ اس ضروری اعتقاد سے خالی ہی گئے۔ اس لئے ماننا پڑے گا کہ یہ اعتقاد بدعت ہے۔ نیا اختراع ہے۔ سلف صالحین کے یہاں نہ اس کا ذکر ہوا نہ قرآن و حدیث میں اس کا کہیں پتہ۔ پھر اپنی ایک ٹکڑی الگ بنانے کے لئے ایسے اعتقاد پر کیوں اصرار کیا جاتا ہے اور مسلمانوں سے کیوں جھگڑا مول لیا جاتا ہے اور تمام مسلمانوں کے دلوں کو کیوں دکھایا جاتا ہے۔ کیو وہابی بغیر اس اعتقاد کے اپنے خیال میں مومن نہیں رہ سکتے۔ کیوں یہ نفسانیتیں ہیں۔ (فتاویٰ نعیمیہ صفحہ ۲۴۰، ۲۴۱)

(۷۶) اب بدگو تو نہ رہے بدگو کے حمایتیوں کو ہی کہہ دیا جائے ''او علم میں شیطان کے ہمسر'' نتیجہ سامنے آجائے گا جب کہ علم میں شیطان کے برابر کہا شیطان سے کم تر نہ کہا۔

★ اعلیٰ حضرت مزید ارشاد فرماتے ہیں کہ ممکن ہے اپنی بات رکھنے کو ڈھٹائی دکھائیں اور ناگواری کا اظہار کریں تو اسے چھوڑیں آپ کسی ایسے شخص کو جس کی عزت کی جاتی ہو کہہ دیجئے ''او علم میں شیطان کے ہمسر''۔

(۷۷) اگر اور اچھی طرح نتائج جاننے ہیں تو کورٹ جاکر کسی جج کو یہ کہہ دیں ''او علم میں شیطان کے برابر'' پھر آپ کو ہاتھ کے ہاتھ نتیجہ مل جائے گا۔

(۷۸) پھر جب نتائج جان لئے ایک عام آدمی کے لئے بھی یہ الفاظ تو ------ تو کیا نبی کریم ﷺ کے لئے بولنے کفر نہ ہوں گے یعنی ضرور کفر ہی ہوں گے۔

(۷۹) یعنی خلیل احمد انبیٹھوی کے نزدیک ''حضور اکرم ﷺ کے لئے وسیع علم ماننے والا قرآن و حدیث کو ٹھکرا کر اپنے لئے ایک شرک ثابت کرتا ہے۔ یعنی یہ گستاخ کہتا ہے کہ اگر حضور کے لئے وسیع علم مانا جائے تو ماننے والا مشرک ہوجائے گا۔

(۸۰) جو بات مخلوق میں کسی ایک کے لئے ثابت کرنا شرک ہوگی وہ جس کے لئے بھی ثابت کی جائے شرک ہی رہے گی تو اس گستاخ بے ادب نے جو چیز حضور ﷺ کے لئے ماننا شرک ٹھہرایا اسی کو شیطان کے لئے ماننا بذریعہ نص ضروری ٹھہرایا تو صاف صاف شیطان کو خدا کا شریک ٹھہرایا۔

(۸۱) ابلیس تو خدا کی خاص صفت میں حصہ دار ہے وہ صفت جس کو نبی کریم ﷺ کے لئے ماننا شرک ٹھہرا تو یقیناً یہ رب کی توہین ہے کہ ابلیس کو رب کی صفت خاص کا حصہ دار بنا دینا اور اسی صفت کو نبی کریم ﷺ کے لئے ماننے والا مشرک تو یہ شیطان کو نبی کریم ﷺ سے زیادہ علم والا ماننا نہیں؟

یقیناً یہ سرکار علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی توہین ہے اور ان کی توہین کفر ہے۔
اور تمام مسلمانوں کو مشرک کہنے والا خود کافر ضرور ہے۔

(۸۲) صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی تحریر فرماتے ہیں:

حفظ الایمان میں مولوی اشرف علی کا حبیب خدا ﷺ کی شان میں یہ لکھنا کہ "آپ کی ذات مقدسہ پر علمِ غیب کا حکم کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب امر یہ ہے کہ اس سے بعض غیب مراد ہے یا کل غیب۔ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو حضور کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب تو ہر زید عمر بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لئے بھی حاصل ہے۔

(حفظ الایمان، صفحہ ۸)

★ یہ ناقص کلمات شان اقدس میں کسی کھلی توہین ہیں کہ پیشوایان وہابیہ اپنے اور اپنے بزرگوں کے حق میں بھی ان کا کہنا گوارا نہ کریں گے اور گالی سمجھیں گے۔ اور دنیا کا کوئی عزت دار آدمی بھی کسی اور ملت اور کسی خیال کا بھی ایسے کلموں کا سننا گوارا نہ کرے گا۔ مگر شان اقدس میں یہ کلمے لکھے جائیں اور اس پر اصرار ہو اس کا کیا سبب ہے۔ یہ کوئی تعلیم خداوندی ہے کسے کوئی چھوڑ ہی نہیں سکتا یا رسول کریم ﷺ نے ایسا اعتقاد رکھنے کا حکم دیا ہے یا صحابہ و تابعین و ائمہ مجتہدین اس کی تاکید کر گئے۔ کیا باعث ہے کہ ایسے کلموں سے احتیاط نہیں کی جاتی، احتراز نہیں کیا جاتا دنیائے اسلام کا دل دکھایا جاتا ہے جہاں میں فساد برپا کیا جاتا ہے مگر ایک ضد ہے کہ اس سے باز نہیں آتے اس قسم کی اور توہینیں اور بے ادبی کے کلمات زبان پر لانا، کتابوں میں لکھنا ان پر اڑنا کتابیں چھاپنا، مناظروں کی مجلسیں کرنا، فساد انگیزیاں کرنا، مقدمہ بازیوں میں روپیہ ضائع کرنا اہل اسلام کی جماعت کو ضعف پہنچانا اور جس حال میں کہ تمام دنیا اپنی ترقی کی فکروں میں ہے مسلمانوں کو خانہ جنگی کی مصیبت میں مبتلا کرنا کس مصلحت سے ہے، کس فائدے کے لئے ہے کیا دانائی ہے؟

(۸۳) اللہ تبارک و تعالیٰ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے۔"اور اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو تمام (اشیاء کے نام) سکھائے۔ (سورہ بقرہ، آیت ۳۱)

★ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو تمام اشیاء کے نام سکھائے تو ہمارے پیارے نبی کریم ﷺ کا مقام تو تمام انبیاء سے ارفع و اعلیٰ ہے لہٰذا ضروری ہوا کہ حضور ﷺ کا علم بھی سب سے زیادہ ہو۔

★ لیکن جاہل گستاخ قرآن و حدیث سے ناواقف شخص نبی کریم کے علم کو پاگلوں اور جانوروں کے علم کے برابر قرار دے رہا ہے۔

(۸۴) مردود بدکلامی

(۸۵) اگر ان بے غیرتوں سے یہ کہا جائے کہ تمہارے دارالعلوم بے قید و بند یا دارالعلوم خرابی یا دارالعلوم بے نوری کے شیخ الحدیث کا علم تو گدھے کے برابر ہے اور مفتی صاحب کا علم تو سور کے برابر ہے تو یقینا اس کو گستاخی جانیں گے اور بولنے اور لکھنے والے کے سر ہو جائیں گے یعنی اس کے لئے پریشانیاں کھڑی کر دیں گے تو کیا ان کے دارالعلوم بے قید و بند، دارالعلوم خرابی، دارالعلوم بے نوری کے شیخ الحدیث، مفتی صاحب کا مرتبہ نبی کریم ﷺ سے بھی بڑھ گیا کہ ان کی شان میں کہنا تو گستاخی ہو اور نبی کریم ﷺ کی شان میں کہنا گستاخی نہ ہو۔

(۸۶) اللہ ﷻ کی قسم ہرگز نہیں۔

(۸۷) یہ قول بھی اشرفعلی کا ہے۔

(۸۸) یعنی اگر سب کو علم غیب حاصل ہے پھر اس بات کو کمالات نبویہ میں کیوں گنا جاتا ہے جو علم پاگل اور مجنوں کو بھی حاصل ہے۔

(۸۹) یعنی گستاخ ہم سے کہتا ہے کہ اگر سب ہی کو نہ کہیں تو نبی اور ۔۔۔۔ کی وجہ سے بیان کرنی ضروری ہے۔

(۹۰) کیا حضور ﷺ کے علم کو جانوروں اور پاگلوں کے علم سے ملانے والا حضور ﷺ کو گالی نہیں دے رہا؟ اور اگر دے رہا ہے تو کیا حضور ﷺ کی عزت کے آگے مولوی کی عزت زیادہ ہے کہ پھر بھی مولوی کی بات رکھی جائے اس کی طرفداری کی جائے اس کی طرف سے الٹی الٹی تاویلیں دے کر بات کو صحیح ثابت کرنے کی کوشش کی جائے۔

(۹۱) کیا اس گستاخ نے اللہ تعالیٰ کے کلام کا انکار نہ کیا؟ کیا اس نے قرآن کا انکار نہ کیا؟

(۹۲) اس آیت سے ثابت ہوا کہ اللہ ﷻ نے اپنے حبیب کریم ﷺ کو تمام کائنات کے علوم عطا فرمائے اور کتاب و حکمت کے اسرار و حقائق پر مطلع کیا اور اس کو تعریف کے طور پر ارشاد فرمایا۔

(۹۳) وہ خاص علم جو اللہ ﷻ اپنے انبیاء اکرام کو دیتا ہے۔

(۹۴) یعنی غیوب کا علم مفسرین نے فرمایا علم لدنی وہ ہے جو بندہ کو بطریق الہام حاصل ہو۔

(۹۵) اور اس کے علاوہ بھی دیگر آیات میں اللہ تعالیٰ نے علم کو انبیاء علیہم السلام کے کمال میں گنا۔

(۹۶) یعنی گستاخ نے ''زید'' کا لفظ جو استعمال کیا اس سے اس کی مراد ہر۔۔۔۔ شخص ہے۔

(۹۷) جہاں لفظ ''زید'' ہے وہاں اللہ تعالیٰ کا نام رکھئے۔

(۹۸) اور اس گستاخ کی عبارت میں جہاں لفظ ''علم غیب'' آیا وہاں صرف ''علم'' رکھ کر دیکھئے کہ اس سرکار علیہ السلام کے گستاخ کی تقریر قرآن پاک کو کس طرح رد کر رہی ہے۔

(۹۹) یعنی جو شخص اتنا بڑا گستاخ و بے ادب ہو کہ رسول اللہ ﷺ کے علم کو معاذ اللہ جانوروں کے علم سے ملا دے اور جس جانور کو یہ پتہ نہ ہو کہ نبی اور جانور میں کیا فرق ہے تو اس جانور سے کیا

تعجب کہ خدا کی بات کا انکار کردے یا جھوٹا ٹھہرائے اس کو قابل توجہ ہی نہ سمجھے یا پاؤں سے روندے۔

(۱۰۰) یعنی اس گستاخ بے ادب سے (اور آج کے دور میں اس کے ہم خیال لوگوں سے) پوچھا جائے کہ کیا یہی الفاظ تمھارے بارے میں اور تمھارے استادوں کے بارے میں کہے جاسکتے ہیں؟

(۱۰۱) یعنی تعظیم و اکرام کے الفاظ سے کیوں پکارا جاتا ہے۔

(۱۰۲) یعنی حیوانات کو ان الفاظ سے کوئی کیوں نہیں پکارتا جب کہ کچھ نہ باتوں کا علم ان کو بھی ہوتا ہے۔

(۱۰۳) منصب کی جمع

(۱۰۴) پیروی کرنے والے اور دم چھلے وغیرہ۔

(۱۰۵) ہاتھ اور پاؤں کیوں چومتے ہیں۔

(۱۰۶) یعنی سارا علم تو آپ کو بھی نہیں۔

(۱۰۷) تو پھر تمھارے فارمولے کے تحت چاہیے کہ گدھے اور کتے کو بھی اچھے القابات سے نوازا جائے۔

(۱۰۸) اللہ ﷻ کی مدد سے معاملہ واضح ہوجائے گا۔

(۱۰۹) ان گستاخوں بے ادبوں نے جانوروں کا علم تو انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے علم کے برابر مانا۔ ان بے ادبوں سے پوچھئے کہ کیا تمھارا علم حضور اکرم ﷺ کے برابر ہے ظاہر ہے اس کا دعویٰ نہ کریں گے پھر ان سے یہ پوچھا جائے تمھارے استاد کا علم تو تم سے زیادہ ہوگا؟ پھر یہ کسی نہ کسی استاد کے لیے اپنے سے زیادہ علم ثابت کریں گے تو ان کے اقرار سے ان کے استاد کا علم جانوروں کے برابر اور یہ کیونکہ علم میں اپنے استاد سے کم تو خود یہ خود جانوروں سے بھی زیادہ کم علم اور گمراہ ہوگئے۔

(۱۱۰) یعنی ان کا حال ان آیتوں کے مطابق ہوگیا۔

(۱۱۱) یہ تو ان باتوں کا ذکر تھا جن میں آقا علیہ السلام کے بارے میں بدکلامی کی گئی۔ آگے ان باتوں کا ذکر ہے جن میں یقینی طور پر جان بوجھ کر اللہ تبارک وتعالیٰ کی شان اقدس میں گستاخی کی گئی ہے۔

(۱۱۲) خدا کے لئے انصاف کیجئے۔

(۱۱۳) گستاخ بے ادب کہتا ہے کہ میں نے کب کہا کہ اللہ ﷻ کے جھوٹے ہونے کا قائل نہیں ہوں یعنی اللہ ﷻ کے جھوٹے ہونے کا قائل ہوں۔

(۱۱۴) یعنی رشید احمد گنگوہی سے جب ایک ایسے شخص کے بارے میں جو اس بات کا اقرار کرنے والا ہے کہ اللہ ﷻ نے جھوٹ بولا، جھوٹ بولتا ہے اللہ ﷻ جھوٹا ہے (معاذ اللہ) فتویٰ پوچھا گیا تو اس نے کہا کہ نہ تو ایسے شخص کو کافر کہا جائے گا نہ ہی گمراہ اور نہ ہی بدعتی یعنی وہ شخص تو پکا مومن ہے جو رب کو جھوٹا کہے۔

(۱۱۵) یعنی اس گستاخ کے نزدیک صحابہ اکرام، تابعین وغیرہ اور دیگر اکابر علماء اکرام سب اللہ ﷻ کو جھوٹا کہتے تھے اگر اس شخص کو کافر کہیں گے تو پھر سب کو کافر کہنا پڑے گا۔
(۱۱۶) یعنی نہ ایسے شخص کو گمراہ کہا جائے نہ گناہ گار۔
(۱۱۷) یعنی یہ فتویٰ تو اس شخص کے بارے میں تھا جس نے اللہ ﷻ کو جھوٹا کہا۔
(۱۱۸) یعنی گستاخ کہتا ہے کہ اللہ ﷻ جھوٹ بول سکتا ہے مگر بولتا نہیں ہے یہ مسئلہ تو ایسا کہ اس پر سب ہی متفق ہیں۔
(۱۱۹) یعنی صاف صریح کہہ دیا کہ اللہ ﷻ نے جھوٹ بولا۔
(۱۲۰) مسلمانوں ایمان کس چیز کا نام ہے؟ (یعنی اللہ ﷻ کے لیے انصاف کیجیے کیا ایسے شخص پر سچے پکے مسلمان ہونے کا فتویٰ دیا جائے)۔
(۱۲۱) یعنی خدا کو جھوٹا کہنے کے باوجود بھی اگر ایمان سلامت رہے تو نہ جانے یہودی اور عیسائی کیوں کافر ہوئے ان میں سے کوئی بھی صراحۃ اللہ ﷻ کو جھوٹا نہیں کہتا۔
(۱۲۲) دنیا میں کوئی بھی کافر ایسا نہ ہوگا جو اپنے رب کو جھوٹا کہے۔
(۱۲۳) یعنی انہوں نے یقینا اللہ ﷻ اور اس کے رسول ﷺ کے بارے میں بہت ہی بیہودہ اور گھٹیا باتیں کیں ہیں۔
(۱۲۴) اعلیٰ حضرت ارشاد فرمارہے ہیں کہ جو آیتیں پہلے ذکر ہوئی انہیں ذہن میں رکھو اور امتحان کے لیے تیار ہوجاؤ اگر اللہ ﷻ اور اس کی محبت تمھارے دل میں ہے تو وہ ایمان تمھارے دل میں ان گالیاں بکنے والوں سے نفرت بھردے گا تم کبھی ان کی حمایت میں تاویلیں نہ کروگے۔
(۱۲۵) اللہ ﷻ کے لیے انصاف کرو اگر کوئی تمھارے ماں باپ کو گالیاں دے تو تم ان کے ساتھ کیا سلوک کروگے؟ یقینا نفرت کروگے اس کے دشمن ہوجاؤ گے اس کا نام سن کر غصے میں آؤ گے جو اس کے لیے جھوٹے بہانے گڑھے اس کے بھی دشمن ہوجاؤ گے۔
(۱۲۶) پھر اللہ کے واسطے ماں باپ کی محبت کو ایک پلڑے میں رکھو اور اللہ ﷻ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت عزت وعظمت دوسرے پلڑے میں رکھو تو یقینا اللہ اور اس کے رسول کی عزت کے آگے ماں باپ کی عزت کو تو کوئی نسبت نہیں تو پھر ان گستاخ بے ادب لوگوں سے وہ نفرت ہونی چاہیے جو کہ ماں باپ کو گالی دینے والوں سے ہزار گنا سے بھی زائد ہو۔
(۱۲۷) یعنی جو گستاخ رسول ﷺ سے نفرت رکھیں ان سے دور ہوجائیں اور ان سے کسی قسم کا تعلق تو اللہ ﷻ کی سات نعمتوں کی بشارت ان ہی لوگوں کے لیے ہے (نعمتوں کا ذکر پیچھے ذکر کردہ آیات میں آچکا)
(۱۲۸) شفا بخش یہاں کی روشن اور واضح دلیلوں۔

(۱۲۹) ترجمہ کنز الایمان: بے شک تمھارے لیے اچھی پیروی تھی ابراہیم اور اس کے ساتھ والوں میں جب انہوں نے اپنی قوم سے کہا بے شک ہم بیزار ہیں تم سے اور ان سے جنھیں اللہ کے سوا پوجتے ہو ہم تمھارے منکر ہوئے اور ہم میں اور تم میں دشمنی اور عداوت ظاہر ہوگئی ہمیشہ کے لیے جب تک تم ایک اللہ پر ایمان نہ لاؤ۔

(۱۳۰) ترجمہ کنزالایمان: بے شک تمھارے لیے ان میں اچھی پیروی تھی اسے جو اللہ ﷻ اور پچھلے دن کا امیدوار ہو اور جو منہ پھیرے تو بے شک اللہ ہی بے نیاز ہے سب خوبیوں سراہا۔

(۱۳۱) یعنی تنکا جتنا بھی تعلق نہ رکھا۔

(۱۳۲) ہمارا تمہارا کچھ تعلق نہیں۔

(۱۳۳) تمہارے فائدے کے لیے تم سے فرمارہے ہیں۔

(۱۳۴) یعنی اللہ ﷻ سب کے لیے پروا ہے۔

(۱۳۵) یعنی فلاں گستاخ تو۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔

(۱۳۶) اس بارے میں۔

(۱۳۷) علم نبوی کے باوجود۔

(۱۳۸) ہم اسے سنبھال لیتے مگر وہ اپنی بات پر اڑگیا اور اپنی خواہش کا تابع ہوا۔

(۱۳۹) تفسیر کبیر امام فخر الدین رازی ج ۲ ص ۴۵۵ زیر قولہ تعالیٰ تلک الرسل فضلنا ان الملئکۃ امروا بالسجود لآدم لاجل ان حو د محمد صلی اللہ علیہ وسلم فی جبھۃ ادم۔ تفسیر نیشاپوری ج ۳ ص ۷ سجود الملئکۃ لآدم انما کان لاجل نور محمد صلی اللہ علیہ وسلم الذی کان فی جبھتہ۔ دونوں عبارتوں کا حاصل یہ ہے کہ فرشتوں کا آدم کو سجدہ کرنا اس لئے تھا کہ ان کی پیشانی میں نورِ محمدی ﷺ تھا ۱۲ منہ۔

(۱۴۰) ابلیس فرشتوں کا استاد تھا انہیں علم سکھاتا تھا لیکن جب اس نے نور محمدی ﷺ سے جو حضرت آدم علیہ السلام کی پیشانی مبارک میں تھا منہ موڑا اور اسے سجدہ نہ کیا پھر جب گستاخی کے سبب لعنت کا طوق اس کے گلے میں پڑا تو اس کے نیک جوایت یافتہ شاگرد یعنی فرشتوں نے اپنے استاد پر لعنت بھیجنا شروع کردی اور یہی فرشتے اپنے استاد کو رمضان میں زنجیروں سے جکڑتے ہیں اور یہی اس کو قیامت کے دن جہنم میں دھکیلیں گے۔

(۱۴۱) کروڑ افسوس ان لوگوں پر جو دعویٰ مسلمانی کریں اور اللہ ﷻ اور اس کے رسول سے زیادہ اپنے استاد کو اہمیت دیں۔

(۱۴۲) دین سے عداوت رکھنے والے۔

(۱۴۳) ایمان اسے کہتے ہیں کہ سچے دل سے ان سب باتوں کی تصدیق کرے جو ضروریاتِ دین ہیں۔

اور کسی ایک ضروری دینی کے انکار کو کفر کہتے ہیں ۔ اگر چہ باقی تمام ضروریات کی تصدیق کرتا ہو۔ضروریاتِ دین ہیں جن کو ہر خاص و عام جانتے ہوں ۔ جیسے اللہ ﷻ کی وحدانیت، انبیاء کی نبوت، جنت ونار، حشر ونشر وغیرہا۔ مثلاً یہ اعتقاد کہ حضور اقدس ﷺ خاتم النبیین ہیں۔حضور کے بعد کوئی نیا نبی نہیں ہوسکتا۔عوام سے مراد وہ مسلمان ہیں جو طبقہ علماء میں نہ شمار کیے جاتے ہوں مگر علماء کی صحبت سے شرفیاب ہوں اور مسائل علمیہ سے ذوق رکھتے ہوں ۔ نہ وہ کہ کور دہ اور جنگل اور پہاڑوں کے رہنے والے ہوں جو کلمہ بھی صحیح نہیں پڑھ سکتے کہ ایسے لوگوں کا ضروریات دین سے ناواقف ہونا اس ضروری کو غیر ضروری نہ کر دے گا ۔ البتہ ان کے مسلمان ہونے کے لئے یہ بات ضروری ہے کہ ضروریاتِ دین کے منکر نہ ہوں ، اور یہ اعتقاد رکھتے ہوں کہ اسلام میں جو کچھ ہے حق ہے ۔ ان سب پر اجمالاً ایمان لائے ہوں ۔(بہار شریعت )

(۱۴۴) مذاق اڑاتے ہیں ۔

(۱۴۵) شیطانی چالیں چلتے ہوئے گمراہ کرنے شیطانی انداز میں وہ باتیں بناتے ہیں ۔

(۱۴۶) یعنی ضروریاتِ دین کو ماننے کی قید کسی طرح اٹھ جائے ۔

(۱۴۷) عوام کو دھوکا دینے کیلیے ۔

(۱۴۸) یعنی ان کی اس دھوکے بازی کا مطلب یہ ہے گویا جس نے کلمہ پڑھ لیا خدا کا بیٹا بن جاتا ہے ہے کہ بیٹا کتنی ہی برائیوں میں پڑے کتنا ہی نا زیبا رویہ کھے بیٹا ہی رہے گا یہ رویہ اس کے بیٹے ہونے کے منافی نہ ہوگا اسی طرح ایک بار کلمہ پڑھ لیا اب جو چاہے کرتے پھرو کلمہ گو کو تو برا بول ہی نہیں سکتے ۔

(۱۴۹) یعنی ظاہری طور پر اسلام والے ہوئے ۔

(۱۵۰) یعنی ان کے یہ جملے ’’ ہم گواہی دیتے ہیں ‘‘ اور ’’ حضور یقینا اللہ کے رسول ہیں ‘‘ کہنے سے بھی ان کا ایمان ثابت نہ ہوا۔

(۱۵۱) جی ہاں عمل کے ذریعہ بھی انسان اسلام سے نکل جاتا ہے جیسا کہ صدرالشریعہ فرماتے ہیں، مسئلہ: عمل جوارح داخل ایمان نہیں البتہ بعض اعمال جو قطعاً منافی ایمان ہوں ان کے مرتکب کو کافر کہا جائے گا جیسے بت یا چاند، سورج کو سجدہ کرنا اور قتل نبی یا نبی کی توہین یا مصحف شریف یا کعبہ معظمہ کی توہین اور کسی سنت کو ہلکا بتانا یہ باتیں یقینا کفر ہیں ۔ یوہیں بعض اعمال کفر کی علامت ہیں جیسے زنار باندھنا ، سر پر چوٹیاں رکھنا ، قشقہ لگانا ، ایسے افعال کے مرتکب کو فقہائے کرام کافر کہتے ہیں تو جب ان اعمال سے کفر لازم آتا ہے تو ان کے مرتکب کو از سر نو اسلام لانے اور اس کے بعد اپنی عورت سے تجدید نکاح کا حکم دیا جائے گا ۔ (بہار شریعت )

(۱۵۲) یعنی ضروریات اسلام کی نفی کے بعد کلمہ گوئی فائدہ نہ دے گی جیسا کہ صدرالشریعہ مفتی امجد

علی رحمۃ اللہ علیہ "بہار شریعت" میں نقل فرماتے ہیں۔ مسلمان ہونے کے لئے یہ بھی شرط ہے کہ زبان سے کسی ایسی چیز کا انکار نہ کرے، جو ضروریاتِ دین سے ہے۔ اگرچہ باقی باتوں کا اقرار کرتا ہو۔ اگر چہ وہ یہ کہے کہ صرف زبان سے انکار ہے۔ دل میں انکار نہیں۔ کہ بلا اکراہ شرعی مسلمان کلمہ کفر صادر نہیں کرسکتا وہی شخص ایسی بات منہ پر لائے گا جس کے دل میں اتنی ہی وقعت ہے کہ جب چاہا انکار کردیا اور ایمان تو ایسی تصدیق ہے جس کے خلاف کی اصلاً گنجائش نہیں۔

(۱۵۳) مسلمان ہونے کا دعوے دار ہو۔

(۱۵۴) مذاق کررہے تھے۔

(۱۵۵) سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے شاگرد خاص۔

(۱۵۶) ہنسی مذاق کرتے ہو۔

(۱۵۷) اس عقیدے کو ماننے والے کو۔

(۱۵۸) (الف) امام غزالی نبوت کے خواص کا تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں: چوتھا خاصہ یہ ہے کہ نبی کے لئے ایک صفت ہوتی ہے، جس کے ذریعے وہ بیداری یا خواب میں آیندہ ہونے والی غیبی چیزیں جان لیتے ہیں، اس صفت کے ذریعے وہ لوح محفوظ کا مطالعہ کرتے ہیں، لہذا وہ اس میں غیبی امور کو دیکھ لیتے ہیں۔ (احیاء العلوم جلد ۴، صفحہ ۱۹۴)

(ب) علامہ احمد قسطلانی، شارح بخاری فرماتے ہیں: امام طبرانی، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے دنیا کو بلند کیا، پس ہم دنیا اور اس میں قیامت تک ہونے والے واقعات کو اس طرح دیکھ رہے ہیں جیسے کہ ہم اپنی اس ہتھیلی کو دیکھتے ہیں۔

(ج) حضرت ملا علی قاری فرماتے ہیں: جب مقدس روح منور جاتی ہے اور عالم محسوسات کی تاریکی سے اعراض، دل کو طبیعت کے زنگ سے پاک کرنے، علم وعمل کی پابندی اور انوارِ الٰہیہ کے فیضان کے سبب اس کی نورانیت اور صفائی میں اضافہ ہوجاتا ہے، یہاں تک کہ نور قوی ہوجاتا ہے اور دل کی فضا میں پھیل جاتا ہے تو لوح محفوظ میں مندرجہ نقوش کا عکس اس روح میں دکھائی دیتا ہے، اسے غیبی امور پر آگاہی حاصل ہوتی ہے اور وہ عالم سفلی (یعنی عناصر) میں تصرف کرتی ہے، بلکہ اس وقت اللہ تعالیٰ اپنی معرفت کا جلوہ عطا فرماتا ہے جو سب سے اعلیٰ عطیہ ہے، تو دوسری چیزوں کا کیا حال ہوگا؟ (مرقاۃ، جلد ا صفحہ ۶۲)

(د) علامہ زرقانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: متواتر احادیث سے ثابت ہے اور ان کے معانی اس بات پر متفق ہیں کہ نبی اکرم ﷺ کو غیب پر اطلاع ہوتی تھی، جیسے کہ قاضی عیاض نے فرمایا۔
(مواہب لدنیہ مع زرقانی جلد ۷ صفحہ ۲۲۹)

(۱۵۹) اعلیٰ طریقہ پر لکھی گئی ہے۔
(۱۶۰) سخت بدبختی اور انتہائی گمراہی
(۱۶۱) اس نئی بحث کے سلسلے میں اللہ ﷻ کے فضل سے (الف) راحہ جوانح الغیب (ب) الجلاء الکامل (ج) ابراد المجنون (د) میلاد الھداۃ نامی چار رسائل ہیں۔
(۱۶۲) اس کا علم ہر شئے کو محیط یعنی جزئیات کلیات، موجودات، معدومات، ممکنات، محالات، سب کو ازل میں جانتا تھا اور اب جانتا ہے اور ابد تک جانے گا اشیاء بدلتی ہیں اس کا علم نہیں بدلتا دلوں کے خطروں اور وسوسوں پر اسی کو خبر ہے اس کے علم کی کوئی انتہا نہیں ۔ وہ غیب خواہ شہادت کا غیر خدا کے لئے ثابت کرے کافر ہے۔ علم ذاتی کے یہ معنی ہیں کہ بے خدا کے دیئے خود حاصل ہو۔ (بہار شریعت)
(۱۶۳) اکثر کی قید کا فائدہ رسالہ ''الفیوض الملکیہ لمحب الدوایۃ المکیہ'' میں دیکھی۔
(۱۶۴) اعلیٰ حضرت مجدد دینی ملت امام احمد رضا قادری، قندھاری، بریلوی فرماتے ہیں: ہماری گفتگو سے ظاہر و باہر ہوگیا کہ تمام مخلوق کے علم کا ہمارے اور پوری کائنات کے رب کے علم کے برابر ہونے کا شبہہ بھی مسلمانوں کے دل میں نہیں گزرتا، کیا بصیرت سے محروم لوگوں کو دکھائی نہیں دیتا؟

۱۔ اللہ تعالیٰ کا علم ذاتی ہے اور مخلوق کا علم عطائی (اللہ تعالیٰ کا دیا ہوا) ہے۔
۲۔ اللہ تعالیٰ کے علم کا ثبوت اس کی ذات کے لئے واجب اور مخلوق کا علم ممکن ہے۔
۳۔ اللہ تعالیٰ کا علم سرمدی (ازلی و ابدی) قیسم اور حقیقی ہے اور مخلوق کا علم حادث ہے، کیونکہ تمام مخلوق حادث ہے اور صفت موصوف سے پہلے نہیں ہوسکتی۔
۴۔ اللہ تعالیٰ کا علم مخلوق نہیں، جب کہ مخلوق کا علم مخلوق ہے۔
۵۔ اللہ تعالیٰ کا علم تحت القدرۃ نہیں (یعنی ایسا نہیں کہ چاہے تو جانے اور چاہے تو جاہل رہے ۔۔۔ معاذ اللہ!) اور مخلوق کا علم مقدور اور مقہور ہے۔
۶۔ اللہ تعالیٰ کے علم کا باقی رہنا واجب اور مخلوق کے علم کا فنا ہونا جائز ہے۔
۷۔ اللہ تعالیٰ کے علم میں تغیر ممکن نہیں، اور مخلوق کے علم میں تغیر ممکن۔ (الدولۃ المکیہ، صفحہ ۲۱۲)

★ مساوات کی بات وہی بے وقوف شخص کرسکتا ہے جو اللہ ﷻ کے علم کی وسعت کو نہ جانتا ہو کیونکہ یہ بات یقینی ہے کہ اسی کائنات کی کہیں تو انتہا ہے کسی نبی رسول یا فرشتے کو اگر کائنات کے زرّے زرّے کا علم ہو تو بھی اس کے علم کی کہیں انتہا ہے اور اللہ ﷻ کے علم کی کوئی انتہا نہیں تو مساوات کہاں سے آگئی اللہ ﷻ کے علم کی وسعت کو نہ تو کوئی جانتا ہے نہ جان سکتا ہے اور اسی حقیقت کو علماء نے یوں بیان کیا کہ حقیقت یہ ہے کہ تمام مخلوق کے علم کی نسبت اللہ تعالیٰ کے علم سے وہ بھی نہیں ہے جو ایک قطرے کو ساتوں سمندروں سے ہے، اگر یہ بات کہی بھی جائے تو

محض سمجھانے کے لئے ہوگی، کونکہ قطرہ اور سمندر دونوں متناہی ہیں، ان کی باہمی نسبت متناہی کی متناہی سے نسبت ہے، جب کہ اللہ تعالیٰ اور مخلوق کے علم میں یہ نسبت نہیں ہے، کیونکہ مخلوق کا علم متناہی اور اللہ تعالیٰ علم غیر متناہی ہے، ان کے درمیان وہ نسبت ہے جو متناہی کو غیر متناہی سے ہے۔

(۱۶۵) جملہ معترضہ وہ جملہ ہوتا ہے جو کہ ابھی بات مکمل نہ ہوئی تھی کہ دوسرا جملہ درمیان میں بول دیا اور وہ جملہ ایسا ہو کہ نہ بولیں تو بھی کلام میں خلل واقع نہ ہو۔

(۱۶۶) یعنی پہلے جو بحث ہو رہی تھی اسی طرف چلیے۔

(۱۶۷) یعنی ان کے نزدیک اگر قبلہ کی طرف رخ کر کے نماز پڑھے تو پھر ایسے کو کافر نہ کہیں گے اگرچہ اپنے رب ﷻ کو جھوٹا کہے یا محمد رسول اللہ ﷺ کو گالیاں دے۔ (معاذ اللہ)

نہ جانے یہ لوگ مرزا قادیانی کو کون سے قاعدے قانون کے تحت کافر قرار دیتے ہیں؟ کیونکہ یہ جو اصول بیان کرتے ہیں اسی اصول کے تحت یہ تو دیکھیں کہ مرزا قادیانی بھی قبلہ کی طرف رخ کر کے ہی اپنی عبادت کا ڈرامہ کرتا ہے۔

(۱۶۸) یعنی جس طرح جاہل عورت یہ نہیں سمجھتی کہ وضو کیسے ٹوٹتا ہے اسی طرح یہ جاہل گمراہ نہیں سمجھتے ہیں کفریہ کلمہ سے ایمان کیسے جاسکتا ہے؟

(۱۶۹) مگر بوجھ سمجھ کر

(۱۷۰) کافروں کا سردار فرمایا

(۱۷۱) یعنی اس کا ظاہری معنی یہ تھے کہ یہ بات دوبارہ ارشاد فرمائیں۔

(۱۷۲) تکبر کرنے والے دل میں چھپے ہوئے معنی کا ارادہ کرتے۔

(۱۷۳) وہ بات جس کے کئی معنی ہوں کچھ ظاہر اور کچھ دل میں چھپے ہوئے۔

(۱۷۴) شناعت بمعنی گندگی۔ برائی۔ بدی۔

(۱۷۵) یعنی بکریاں چرانے کی گستاخی اور ان دیوبندی گستاخوں کی گستاخی ان دونوں قسم کی گستاخوں کی آپس میں کیا نسبت یہ الفاظ جو دیوبندیوں نے لکھے ہیں گندگی میں کتنے زیادہ ہیں۔

(۱۷۶) گندے وہم۔

(۱۷۷) بڑا جھوٹ۔

(۱۷۸) بڑی تہمت۔

(۱۷۹) پاک کتاب۔

(۱۸۰) یعنی امام اعظم، امام ابو یوسف، امام محمد رضوان اللہ علیہم اجمعین۔

(۱۸۱) یعنی ہمارے تینوں امام اس بات پر متفق ہیں۔

(۱۸۲) یعنی جس بارے میں ہم بحث کر رہے تھے، اس مسئلے کی طرف توجہ کیجیے اور جواب دیجیے کہ کیا

معتزلہ، کرامیہ، روافض قبلہ کی طرف رخ کر کے نماز نہیں پڑھتے؟

(۱۸۳) گالی دے

(۱۸۴) اس کی بیوی اس کے نکاح سے نکل گئی۔

(۱۸۵) شان میں نقص نکال کر۔

(۱۸۶) عذاب والا ہونے میں شک کرے۔

(۱۸۷) یہ زیر بحث مسئلہ کے بارے میں انتہائی قیمتی شرعی اصول بیان ہوا ہے۔

(۱۸۸) قبلہ کی طرف رخ کر کے نماز پڑھنے والے کو۔

(۱۸۹) جن باتوں کو مسلمان کے تمام بڑے بڑے علماء یعنی مجتھدین

(۱۹۰) کسی گناہ کی وجہ سے اھل قبلہ کو کافر کہنا درست نہیں۔

(۱۹۱) شیعہ حضرات کا ایک فرقہ۔

(۱۹۲) ضروریات دین کا بیان پیچھے گزر چکا پیچھے دیکھیں۔

(۱۹۳) یعنی حس سے بڑھا ہوا ہو۔

(۱۹۴) عبادت۔

(۱۹۵) بڑا شیطان یا بڑا بت۔

(۱۹۶) یہ اس لیے کہ بعض کفر بعض سے خبیث تر ہوتے ہیں۔

(۱۹۷) بت کو سجدہ کرنا خدا کو جھٹلانے کی علامت ہے اور جھٹلانے کی علامت خباثت میں خدا کو جھوٹا کہنے سے کمتر ہے۔

(۱۹۸) سجدہ تحیت کا مسئلہ سمجھنے کے لیے اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کا رسالہ الزبدۃ الزکیہ فی تحریم سجود التحیہ کا مطالعہ فرمائیں جس میں اعلیٰ حضرت نے متعدد قرآنی آیات چالیس احادیث مبارکہ اور ڈیڑھ سو نصوص فقہہ اکرام سے سجدہ تعظیمی کو حرام ثابت فرمایا مزید تفصیلات جاننے کے لیے فتویٰ رضویہ جلد ۲۲ کے اس رسالے کا مطالعہ فرمائیں۔

(۱۹۹) یعنی بت کو سجدہ کرنا یا چاند اور سورج کو سجدہ کرنا کیوں کہ یہ کفار کا مذہبی شعار ہے اس لیے کفر ہے۔

(۲۰۰) یعنی میں اس بات پر کہ بت کو سجدہ کرنے والا اگر توبہ کرے تو اس کی توبہ کے بارے میں اجماع امت ہے کہ قبول کی جائے گی اور سید عالم ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے والے کی توبہ ہزاروں آئمہ دین کے نزدیک قبول نہیں۔ اپنی گفتگو کی بنیاد نہیں رکھتا۔

(۲۰۱) واضح رہے کہ اس مسئلے کی تحقیق فتاویٰ رضویہ میں ہے۔

(۲۰۲) یعنی حاکم اسلام توبہ کے باوجود ایسے شخص کو سزائے موت دے گا۔

(۲۰۳) گستاخ رسول اگر سچے دل سے توبہ کرے تو اللہ ﷻ قبول فرما سکتا ہے اور اگر دل میں واقعی

شرمندہ ہے سچے دل سے توبہ کررہا ہے تو جہنم سے بھی نجات پا جائے گا جیسا کہ ردالمختار وغیرہ میں ہے۔

(۲۰۴) بڑی کوڑی جو باجے کی طرح مندروں میں بجائی جاتی ہے۔

(۲۰۵) یعنی تمام اسلامی اصول کی اصل بات تو توحید ہی ہے۔

(۲۰۶) یعنی اگر مکاروں کے اسی اصول کو دیکھا جائے تو یہودو نصاریٰ میں بھی ایک بات تو اسلامی موجود ہی ہے مثلاً یہودی حضرات موسیٰ علیہ السلام کو اور نصاریٰ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نبی مانتے ہیں اور یہ دونوں حضرات آدم علیہ السلام سمیت کئی نبیوں پر ایمان رکھتے ہیں تو پھر اس اصول کے تحت ان کو کیا کہیں گے؟

(۲۰۷) کلمہ اور نماز پڑھنے کی صفت موجود ہونے پر بھی۔

(۲۰۸) اس سے مراد وہ شخص ہے جسے لوگ سرسیّد کے نام سے یاد کرتے ہیں یہ دین کی ہر بات کو عقل پر پرکھتے ہیں۔ نئی تہذیب کے شائق ہیں۔ مذہب کی ہر بات سائنس اور جدید علوم پر پرکھتے ہیں مثلاً جبرائیل علیہ السلام کے بارے میں تاویل کرتے ہیں کہ اس سے انسان کی قوت ملکیہ مراد ہے شیطان سے انسان کی قوت حیوانیہ مراد ہے ان کے نزدیک یہ سمجھنا کہ جنت مثل ایک باغ کے پیدا کی ہوئی ہے اس میں خوبصورت حوریں ہوں گی اور چاندی کے کنگن ہوں گے حوریں شراب پلا رہی ہوں گی یہ سب بیہودہ باتیں ہیں (معاذ اللہ) غرض ہر اس چیز کا انکار جو ان کی آنکھ کو نظر نہ آرہا ہو ان کے خاص طریقہ رہا ہے۔

(۲۰۹) دیوبندی عقائد رکھنے والے چند مولویوں کا گروہ جو رافضی ،وہابی، دیوبندی، بوہری، اسماعیلی غرض یہ کہ تمام ہی گمراہ فرقوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع کر کے مسلمانوں کے خیر خواہ ہونے کی غلط فہمی عام کررہے ہیں۔

(۲۱۰) برے اعمال

(۲۱۱) آخرت

(۲۱۲) ہمیشہ ہمیشہ

(۲۱۳) رک جانا، ختم ہوجانا

(۲۱۴) صاف جھوٹا الزام

(۲۱۵) یہود نے توریت سے حضور اکرم ﷺ کی نبوت کو پہچانا لیکن اپنے دنیاوی فائدے کے لیے توریت شریف میں موجود حضور ﷺ کی نعت کو جھٹلایا، چھپایا آیات کو جگہ سے بدلا آیات میں ردوبدل کردیا۔ یہ بے ادب گستاخ بھی فقہاء اکرام علیہم رضوان کی عبارتوں کو بدلتے ہیں ان کی عبارتوں کے غلط معنی و مفہوم بیان کرتے ہیں۔

